# فہرست مضامین شہاب الاوائل والاواخر

## قسم ثانی متعلق با اواخر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الاول الاخر۔ والصلوٰۃ والسّلام علی الافضل الاکمل من المظاہر الاول فی المخلوقات النورانیۃ خلقا والاخر المتحقق بصفات الالوہیۃ خلقا وعلی اٰلہ وصحبہ المتعلقین بصفاتہ تعلقا صلوٰۃ وسلاما دائمی البقا۔

مجھکو یاد پڑتا ہے کہ بیس پچیس برس کے قبل ایک نسخہ اولیات کا قلمی عالیجناب نواب مستطاب سر سالار جنگ معظم اول جے سی ایس آئی کے کتب خانہ مین میری نظر سے گزرا تھا۔ اوسیوقت سے میرا خیال اس بات کی طرف لگا ہوا تھا کہ اگر اسطرح کا کوئی مجموعہ اردو زبان مین مرتب کیا جاسے تو متعلمین کے لئے کارآمد ہوگا۔ مگر ایک زمانہ تک اسکا کوئی مواد فراہم نہو سکا۔ بعد مدت مدیدہ کی ایک نسخہ محاضرۃ الاوائل مسامرۃ الاواخر مصنفہ علامہ شیخ علاء الدین علی سکتواری کا دستیاب ہوا۔ یہہ کتاب استاد المتاخرین امام جلال الدین سیوطی رح کی مشہور کتاب اوائل کا گویا خلاصہ ہے۔ اور نیز اوس مین کتب مفصلۂ ذیل سے بھی کچہہ مضامین اخذ کئے گئے ہین ع

تحفۃ الالباب - تاریخ الخلفا - سیر الملوک - کنز الاسرار - مسالک الممالک بہجۃ التواریخ - تاریخ الحکما، والفقہا، والنحاۃ - اصول التواریخ - الجوہر الثمین کتاب المحاضرۃ فی اخبار مصر والقاہرہ - مزہر اللغۃ -

اور جس مین بدایات عالم ونہایات کون کو بحذف زوائد نہایت جامعیت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے - لہذا اوسکو بطریق ایک جنتری کے مرتب کیا گیا - اور اسی مناسبت سے اس کتاب کا نام انتخاب الاوائل والاواخر - رکھا گیا -

اور حتے الامکان اسبات کا لحاظ رکہا گیا ہی کہ الحاقات و زوائد سے یہہ فہرست پاک رہے - اور علت غائی جو محض اوائل و اواخر دینی و دنیوی کا بقدر ضرورت معلوم ہونا ہے فوت نہ ہو -

غلام احمد

مددگار مجلس مالگزاری سرکار عالی

مقام حیدرآباد دکن
۲۱ جمادی الثانی ۱۳۱۷ھ

| نشان سلسلہ | اوائل | اوائل [illegible] جوابات | تشریح ضروری |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| | فصل اول متعلق بہ احادیث | | |
| ۱ | رسولوں میں پہلے رسول کون ہیں | آدم علیہ السلام | اور آخر رسل حضرت محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں ۔ |
| ۲ | انبیاء بنی اسرائیل میں پہلے نبی کون ہیں | موسیٰ علیہ السلام | اور آخر انبیاء بنی اسرائیل عیسے علیہ السلام ہیں ۔ |
| ۳ | پہلے قلم سے کسنے لکھا | ادریس علیہ السلام نے | |
| ۴ | پہلے نبی کون ہیں | نوح علیہ السلام | |
| ۵ | پہلا وقت کیا ہے | اللہ کی خوشنودی کا | اور درمیانی وقت رحمت کا اور آخر وقت عفو الٰہی کا ہے ۔ |
| ۶ | سب سے پہلے دنیا میں کونسی مسجد بنی | مسجد حرام | اس کے بعد مسجد اقصیٰ ان دونو مسجدوں کے درمیان میں چالیس سال کا فصل ہے ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | اور قریش مین بھی بنی ہاشم |
| ۱۳ | پہلا لشکر اسلام کا جو دریا کا سفر کرے کیا ہوگا اور پہلا لشکر جو روم سے لڑے کیا ہوگا | بہشتی ہوگا اور مغفور۔ | آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ اول جیش من امتی یرکبون البحر قد اوجبوا و اول جیش من امتی یغزون مدینة قیصر مغفور لهم یعنی پہلا لشکر میرے امت مین سے جو دریا کا سفر کرے گا۔ اوسکے لئے بہشت واجب ہوگی۔ اور پہلا لشکر جو قیصر روم کے شہر پر چڑھائی کریگا اوسکے لئے مغفرت ہوگی |
| ۱۴ | ماہ رمضان کا عشرۂ اول کیا ہے | رحمت ہے | اور اوسکا اوسط مغفرت ہے اور اوسکا آخر دوزخ سے نجات ہے۔ |
| ۱۵ | دینی امور مین سے پہلی کونسی چیز مفقود ہوگی | امانت | |
| ۱۶ | لوگون کے دلون سے پہلی کیا بات جاتی رہے گی۔ | خوف خدا | آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ اول ما یرفع من الناس الخشوع حتی لا تری خاشعا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | یعنے لوگون کے دلون سے پہلی خوف خدا جاتا رہیگا۔ یہانتک کہ کوئی خائف نظر بھی نہ آئیگا۔ |
| ابو ہریرہ رض | ۱۷ | پہلے اس امت سے کون سی باتین جاتی رہین گی۔ | حیا اور امانت | آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ اول ما یرفع من هذه الامه الحیاء والامانة یعنے پہلے اس امت سے حیا اور امانت جاتی رہیگی |
| ابو ذر رض | ۱۸ | بت پرستی کے بعد کونسی چیز حرام ہوی | شراب اور جھگڑا فساد | آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ اول ما نهانی عنه ربی بعد عبادة الاوثان شرب الخمر وملاحاة الرجال یعنے بت پرستی کی بعد جو چیز کہ خدا نے مجھپر پہلی حرام کی ہی وہ شراب کا پینا ہی اور جھگڑا فساد کرنا لوگون سے ۔ |
| انس رض | ۱۹ | پہلی حنا اور برگ نیل سے کس نے خضاب کیا | ابراہیم نے | |
| ایضاً | ۲۰ | سیاہ رنگ سے کس نے | فرعون نے | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | پہلے خضاب کیا | | | ابو موسیٰ اشعری رض |
| ۲۱ | پہلے حمام مین کون داخل ہوا۔ اور نورہ کس کے لئے بنایا گیا | سلیمان بن داود | جب آپ حمام مین داخل ہوی تو اوسکی گرمی سے حرارت دوزخ کو یاد دلایا۔ | ابن عباس رض |
| ۲۲ | دین ابراہیمی مین پہلے کسنے تبدیل کی | عمر بن لحی بن قمعہ بن خندف نے | | ابوذر رض |
| ۲۳ | پہلے سنت محمدی مین کس نے تبدیل کی۔ | بنی امیہ مین سے ایک شخص نے | آنحضرت ص نے فرمایا کہ اول من یبدل سنتی رجل من بنی امیۃ یعنی میری سنت مین جو شخص پہلے تبدیل کریگا وہ بنی امیہ کا ایک مرد ہے۔ | |
| ۲۴ | اول کیا کیا چیزین اٹھالی جاینگی | رکن اور قرآن مجید اور خواب مین نبی کو دیکھنا۔ | | [illegible] |
| ۲۵ | اس امت پر پہلی کون سی چیز فرض ہوی۔ | نماز پنجگانہ | اعمال مین پہلے جو چیز مفقود ہوگی وہ نماز پنجگانہ ہے۔ قیامت مین پہلے اسی کی نسبت سوال ہوگا۔ اگر یہی درست | [illegible] |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | نماز فرض ترک کردی ہو۔ تو خداوند عالم فرشتون کو حکم کریگا کہ دیکھو اسنے کوئی نفل نماز پڑہی ہے اگر پڑہی ہے تو اُس سے نماز فرض کا جبر نقصان کر دیا جاے۔ اسیطرح روزہ اور زکوۃ مین عمل ہوگا یہہ صرف خدا کے فضل اور رحمت کا مقتضا ہے۔ |
| زید بن ثابت رض | ٢٦ | لوگون سے پہلی کونسی چیز اٹھالیجائیگی اور دین مین سے کون سی چیز باقی رہے گی۔ | امانت اٹھہ جاے گی اور نماز باقی رہیگی | |
| سہیل | ٢٧ | شہید کا خون جو پہلے بہے اوسکا کیا اثر ہوگا | شہید کے سارے گناہ معاف ہوجاوینگے | مگر قرض اوس کے ذمہ ہی نہ اُتریگا **فائدہ** علما کا قول ہے کہ قدرت کے وقت جس قرضہ کے ادا کا اہتمام نہ کیا گیا ہو وہ کبھی معفو نہ ہوگا اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | باوجود اہتمام کے ادا نہ ہوسکا ہو تو شفاعت ہے لما ورد فی الصحیح من اخذ اموال الناس لیودیہا اداہا اللہ تعالیٰ عنہ بفضلہ یعنے جو شخص لوگون کا مال بنیت ادای کرلے تو خدا تعالی اپنے فضل وکرم سے اسکو ادا کردیگا |
| | **فصل دوم دربیان احادیث متعلق باحوال آخرت وبعثت** | | |
| ۱ | قیامت کی پہلی علامت کیا ہے | آفتاب کا طلوع ہونا مغرب کے طرف سے | |
| ۲ | اہل جنت پہلے کونسی چیز زیادہ کھائینگے | مچھلی کا جگر | |
| ۳ | قیامت کے دن پہلے کس عمل کی پرسش ہوگی۔ | نماز کی | اگر انسان نماز مین پورا اوترا تو بیڑا پار ہے۔ اگر اوس مین کچھ کسر ہے تو پھر سب اعمال مین فساد کا اندیشہ ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قیامت کے روز آگ مشرق سے مغرب کی جانب پھیلے گی۔ | آگ | قیامت کے روز پہلے کونسی چیز پیدا ہوگی | ۴ | انس رض |
| اور سلام بھی آپ ہی سے پہلے کرے گا اور آپ کا ہاتھ پکڑ کے سب سے پہلے جنت مین بھیجے گا | عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے | سب سے پہلے خداوند عالم کس سے مصافحہ کرے گا | ۵ | ابوذر رض |
| | جو خدا کی اور اپنے مالک کی اطاعت کرے۔ | جنت مین پہلے کون شخص داخل ہوگا | ۶ | ابوہریرہ رض |
| | وہ لوگ جو تنہائی و تکلیف مین اللہ تعالیٰ کی حمد کرتے ہین۔ | جنت کیطرف پہلے کون لوگ بلائے جائینگے | ۷ | ابن عباس رض |
| آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اول ما یلحقنی من اہل بیتی انت یا فاطمة واول ما یلحقنی من ازواجی زینب وھی اطولکن کفاً یعنے قیامت کے روز | فاطمہ رضی اللہ عنہا۔ | آنحضرت صلعم سے قیامت کے روز پہلے کون ملین گے | ۸ | ترمذی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | میری اہل بیت میں مجہہ سے پہلی فاطمہ ملیں گی۔ اور میری ازواج میں زینب اور زینب کا کفو تم سے زیادہ ہے۔ |
| ۹ | قیامت کے دن پہلے کون بلائے جائینگے | آدم علیہ السلام | آنحضرت ص نے فرمایا کہ اول من یدعی یوم القیمۃ آدم فترا ی ذریتہ فقال ہذا ابوکم آدم فیقول لبیک وسعدیک فیقول اخرج بعث جہنم من ذریتک فیقول یارب کم اخرج فیقول اخرج من کل مأئۃ تسعۃ وتسعین فما ذا ابقی منا قال ان امتی فی الامم کالشعرۃ البیضاء فی الثور الاسود۔ پہلے قیامت میں آدم علیہ السلام بلائے جائیں گے اور اون کی ذریت اونکو دیکھے گی اور کہا جائیگا کہ یہ تمہارے باپ ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | پھر حضرت آدم کہین گے کہ مین حاضر ہون۔ تو حکم کیا جائیگا کہ اپنی ذریت سے دوزخ کی بھرتی کے لئے لوگ چھانٹو۔ آپ پوچھین گے کہ کس قدر تو حکم ہوگا فیصدی ننانوے۔ پھر باقیماندہ مین اس امت کی تعداد کیا ہوگی اور جناب رسالت مآبؐ فرماتے ہین کہ میری امت دوسری امتون کی مقابلہ مین ایسی ہے جیسے ایک سفید بال سیاہ گائے پر۔ |
| عثمان رض | ۱۰ | قیامت کے دن پہلے کون شفاعت کرین گے | انبیاءؑ | پھر علما اور شہداء |
| عبداللہ بن جعفر۔ | ۱۱ | قیامت کے روز آنحضرتؐ پہلے کس کی شفاعت کرین گے | اہل مدینہ و مکہ وطائف کے | |
| ابن عمر رض | ۱۲ | آنحضرتؐ اپنی امت سے | اہل بیت وقریش و انصار | یعنی اہل بیت مین جو قریب کے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | پہلے کس کی شفاعت کرین گے۔ | | رشتہ دار ہین۔ پھر اونسی قریب کے رشتہ دار قریش ہین سے پھر انصار پھر مومنین ہین۔ پھر تمام عرب پھر اہل عجم۔ |
| | فصل سوم دربیان اوائل کائنات کلیہ | | |
| ۱ | پہلے کیا پیدا کیا گیا | قلم | قاضی جباہن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہین کہ اول مخلوقات مین علماء کو اختلاف ہے ابن عمر رض کہتے ہین کہ "عرش" ہے اور بعض کہتے ہین کہ "پانی" ہی اور بعض "عما" جسکو حکماء ہیولے کلیہ جامعہ کہتے ہین۔ یعنی قوت قابلہ بعض کہتی ہین "ہوا" بعض "ذرہ" بعض "جوہر فرد" بعض "روح" بعض "نور محمدی" وغیرہ اصل یہ ہے کہ تکوین مین کسی ایک شی کا متقدم ہونا لازم ہی۔ جب دو چیز ایکدوسرے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | مغائر ہون تو بلحاظ تکوین و ایجاد کے ہر ایک چیز ایکدوسرے پر مقدم نہین ہوسکتی۔ فرض کرو کہ ایجاد اول مین یا دو چیزین ایکساتھ خلق ہوئی ہون گی یا ایکدوسرے سے متعاقب پہلی صورت مین تو اولیت کا کسی شئے پر اطلاق نہین ہوسکتا اور دوسری صورت مین تو بالکل ظاہر ہے۔ بہرحال قول فیصل یہ ہے کہ مخلوق اول ایک ہی شئے ہے جس کے نام باعتبار صفات کے جدا جدا ہیں۔ اس مین شک نہین ہے کہ باعث تکوین عالم ذات گرامی آنحضرت صلعم کی ہے۔ چنانچہ حدیث قدسی مین وارد ہے لولاک لما خلقت الافلاک تو اس اعتبار سے آپ کی ذات اصل ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | اور باقی فروع اور اس سے یہ بات لازم آتی ہے کہ قدرت کا تعلق پہلے آپ ہی کی روح سے ہوا۔ مگر اسی روح کے نام بلحاظ اعتبارات مختلفہ جدا جدا ہو گئے۔ کیون کہ کثرت اسما ذاتیہ کی عظمت مسمی پر دلالت کرتی ہے اور وہ مسمی کیا ہے آپ کا وجود باجود۔ چون کہ یہہ وجود صدف موجودات کا در یکتا ہے اسلئے اسکا نام (درۃ) رکھا گیا۔ اور باعتبار نورانیت کے (نور) اور باعتبار وفور عقل محمدی کے عقل اور باعتبار غلبہ صفات ملکیہ کے ملک اور باعتبار مصدریت اشیا و علیت محدث عالم کے (قلم) رکھا گیا۔ چنانچہ حدیث صحیح مین وارد ہے کہ اللہ معط وانا قاسم فافہم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یوں | ۲ | پہلے قلم نے کیا لکھا | انا التواب اتوب علی من تاب | پہلے قلم نے بحکم الٰہی یہی لکھا کہ مین تواب ہون جو شخص توبہ کرے اوسکے توبہ قبول کرتا ہون۔ قلم کے بعد لوح محفوظ پیدا ہوی۔ |
| ایضاً | ۳ | لوح محفوظ پر پہلے کونسی سورۃ لکھی گئی | سورۂ فاتحہ | |
| ایضاً | ۴ | پہلے شروع وحی کا کس چیز سے ہوا | رویای صادقہ سے۔ | |
| سیرۃ الملوک ودرۃ البیضاء | ۵ | کونسی آیت پہلے لوح محفوظ سے نازل ہوی۔ | بسم اللہ الرحمن الرحیم | |
| ایضاً | ۶ | قلم اور لوح محفوظ کے بعد پہلے کونسی چیز پیدا ہوی۔ | عقل | جزا وسزا اسی سے وابستہ ہی اسکے بعد نفس پیدا ہوا اورپھر طبیعت پھر ہیولے پھر جسم کلی پھر افلاک پھر ارکان پھر موالید ثلاثہ یعنے جمادات ونباتات وحیوانات |
| بحر الجواہر | ۷ | نباتات مین پہلے | ... نرے | اسی سے قلم بنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | کو سی چیز پیدا ہوئی۔ | | |
| ۸ | پہلے خطاب کس سے ہوگا۔ | عقل سے | چونکہ عقل مخترعات اوّلیات مین بے نظیر ہے لہذا اوسی سے خطاب ہوگا۔ |
| ۹ | خدا نے فطرت انسانی کو پہلے کس حیثیت مین پیدا کیا | سادج یعنی سادہ و بے رنگ | اوسکو عوالم الٰہی سے جنکی نہ کہ جسکا شمار سوای خدا کے کسیکو نہین معلوم ہی۔ قرآن مجید مین اسی بات کی طرف اشارہ ہی وما یعلم جنود ربک الا ھو۔ پہر حضرت انسان درجہ بدرجہ ترقی کرتے جاتے ہین۔ یہان تک کہ درجہ عقل پر پہونچے ہین۔ |
| ۱۰ | ادراک کا پہلا درجہ کیا ہے۔ | عقل | اسکے بعد اور بھی مدارج ہین جیسے حواس باطنہ چشم عقل سے۔ عوالم غیب کا ادراک کرسکتا ہی۔ |
| ۱۱ | حواس باطنہ مین | عقل | |

| نمبر | سوال | جواب | کیفیت | حاشیہ |
|---|---|---|---|---|
| | پہلا حاسہ کون ہے | | | غراسلائم |
| ۱۲ | پہلا حاسہ حواس ظاہرہ مین کون ہے | لمس | | ایضاً |
| ۱۳ | بمجرد نفخ روح کے آدم علیہ السلام کی زبان سے پہلے کونسا کلمہ نکلا | الحمد للہ رب العلمین | اسیواسطے افضل قرآن الحمد للہ رب العالمین ہے۔ | بعض المحققین |
| ۱۴ | آدمؑ سے کونسی حرکت پہلے صادر ہوئی | چھینک | اسلیے بجواب عطسہ الحمد للہ کہنا اول سنت بشری ہے۔ عطسہ کا جواب پہلے ملائکہ نے ترحیم کے ساتہ دیا تو گویا یہہ اول فرض کفایہ ہے بنی آدم پر کہ عاطس کا جواب یرحمک اللہ سے ادا کرے۔ | |
| ۱۵ | پہلے کس نے سلام کیا اور اوس کی اجراء مین مبادرت کی۔ | آدم علیہ السلام نے | | |
| ۱۶ | پہلے حمل کسکو ہوا | حوا علیہا السلام کو | یہہ حمل خفیف تہا۔ چنانچہ قرآن مجید مین ارشاد ہوتا ہے فلما تغشاھا | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | پہلے انسان مین کونسی حس کا ظہور ہوتا ہے ۔ | حس لامسہ کا | حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيفًا۔ جس سے وہ حرارت ۔ برودت رطوبت اور یبوست کو معلوم کرتا ہی لیکن قوت لامسہ رنگ کو معلوم کرنے سے عاجز ہی ۔ پھر بصارت دیجاتی ہی ۔ اسکے بعد قوت سامعہ پھر قوت ذائقہ پھر قوت ممیزہ اور قوت تمیز کے حاصل ہونے تک سات برس کا سن ہوجاتا ہے اسیواسطے حدیث مین آیا ہے کہ مروا صبیانکم بالصلوٰۃ اذا بلغوا سبعًا یعنے حکم کرو اپنی اولاد کو نماز کا جبکہ انکا سن سات سال کا ہوجاوے ۔ یہان سے عقل کا درجہ شروع ہی جس سے انسان تادیب و تکلیف کے لایق ہوتا ہی اسکیطرف اشارہ ہی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | کہ واضربوھم اذا بلغوا عشرا اور مار و انکو جب کہ ان کی عمر دس سال کی ہو جاوے۔ | اوائل سیوطی |
| ۱۸ | اعضای انسانی مین پہلے کونسا عضو پیدا ہوا۔ | شرمگاہ | خدا کا حکم ہی کہ اسکو ناجائز طور پر استعمال نہ کرین۔ | روضۃ المعارف |
| ۱۹ | انسان کے پیدا ہونے کے قبل صورت بشری کسکو حاصل تھی | اسرافیلؑ کو | محققین کا قول ہی کہ ہر مخلوق بلحاظ ہیئت وشکل ظاہری کے خوبصورت ہے مگر انسان سے زیادہ خوبصورت نہیں | |
| + | خدا نے پہلی کس دن کو پیدا کیا | یکشنبہ کو | | سیوطی کنز الاسرار |
| ۲۰ | اوقات مین پہلے کس وقت کو پیدا کیا | شب کو | | |
| ۲۱ | حیوانات مین پہلے کون پیدا ہوا۔ | شہد کی مکھی | آخر مین قرد یعنے بوزینہ | شیخ اکبر |
| ۲۲ | نباتات مین پہلے کیا چیز پیدا ہوی | کماۃ یعنے سمارونغ جو برسات مین بطور چھتر کے | پہلے معادن کی پیدائش ہوی پھر نباتات کی پھر حیوانات کی | ایضاً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | اوگی ہی جسکو قدرتی بھی کہتے ہین | | اور سب کے بعد انسان کی پیدائش ہوئی۔ |
| ۲۳ | پہلا گھر جو عبادت وبرکت کے لیئے بنا کونسا ہی | کعبہ | فرمایا حضرت علی رض وابن عباس رض نے خانہ کعبہ پہلا مکان ہی جو عبادت وبرکت کے لیئے زمین پر بنایا گیا جسکو حضرت آدم علیہ السلام نے بنایا۔ |
| ۲۴ | مقام ابراہیم کو طوفان نوح کی بعد پہلے کس نے قائم کیا | الیاس بن مضر نے | ہمیشہ [illegible] اس مقام کی تعظیم کرتے رہے چنانچہ حضرت رسالت مآب صلعم [illegible] پشت پدر ہی مین لبیک کہا کرتے تھے اور اہل مضر اوسکو سنتے تھے۔ |
| ۲۵ | بیت المقدس کی تعمیر پہلے کس نے کی۔ | ملائکہ نے | یہ بھی اختلافی امر ہی ابن عباس رض سے منقول ہی کہ پہلے آدم علیہ السلام نے اسکی بنا ڈالی۔ پھر سام بن نوح نے پھر کسی ایک ولی نے پھر داؤد علیہ السلام نے مگر سلیمان علیہ السلام نے تمام کیا حسب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | اس کی تعمیر سے فارغ ہوئے تو تین ہزار گائے اور سات لاکھ بکریاں قربانی کیں۔ |
| اوائل السیوطی اصول التواریخ | ۲۶ | زمین پر پہلے کونسا قریہ آباد ہوا | ثمانین | اس کے باشندے سریانی زبان تھی جو قبل از طوفان جزیرہ سوریہ کے رہنے والے تھے۔ انہیں صرف ایک شخص جرہم نامی عربی زبان بولتا تھا۔ ثمانین کے معنی اسی کی ہیں اسکی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اسمیں ابتدا صرف چالیس مرد اور چالیس عورت تھی۔ |
| اصول التواریخ | ۲۷ | طوفان کے بعد نوح علیہ السلام کشتی سے اتر کر پہلے کہاں گئے۔ | جودی پہاڑ پر | جو موصل اور دجلہ کے قریب ہے آپ جد ثانی ہیں۔ آپ ہی کے نسل سے پھر دنیا کا نشو نما ہوا۔ آپ کی عمر (۹۵۰) برس کی تھی طوفان کے بعد ۳۵۰ برس زندہ رہے۔ |
| ارشاد ساری | ۲۸ | پہلے وصیت کس نے کی | آدم علیہ السلام نے | یہ وصیت شیث علیہ السلام کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ہوی تھی کہ صحف منزلہ کے مطابق عمل کرین۔ اور امانت الٰہی یعنے نور محمدی کی عظمت رکھین۔ اور نیز وصیت کی تھی کہ اپنی اولاد کو اس نور کی خبر کرتے رہین۔ |
| ۲۹ | آدم علیہ السلام کے بعد پہلے نبوت کس کو ملی | ادریس علیہ السلام کو | یہہ نوح ع کے دادا تھے۔ ان کا نام اخنوخ بھی تھا۔ ادریس سریانی لفظ ہی۔ بعض کہتے ہیں کہ عربی ہے درس سے مشتق ہی۔ کیونکہ آپ صحف الٰہی کا درس بکثرت دیا کرتے تھے۔ ابن عباسؓ کہتے ہین کہ نوحؑ اور ادریسؑ کے درمیان ایکہزار سال کا فصل ہے |
| ۳۰ | پہلے احاطہ کس شہر کا بنا۔ | حران کا | طوفان کے بعد نوح علیہ السلام حران پہونچے۔ اور اوس کا احاطہ بنایا۔ اور پہر دمشق گئے اور اوسکا احاطہ بنایا۔ پہر بابل گئے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | صحابہ کے عہد میں پہلا شہر کونسا آباد ہوا۔ | بصرہ | اسکو مدینہ عمر یہ بھی کہتے ہین اسلئے کہ عمر رضی اللہ تعالی عنہ کے وقت مین بنایا گیا تھا۔ اسمین ہت پرستی کا نام نہ تھا۔ اور کوئی کلسا نہ تھا۔ اسمین سات ہزار مسجد تھے۔ |
| ۳۲ | بصرہ کے بعد پہلا اسلامی شہر کونسا بسا۔ | کوفہ | اسکو علویہ بھی کہتے ہین کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اس کی بناڈالی تھی۔ |
| ۳۳ | پہلے آدم علیہ السلام بہشت سے کہان اُتارے گئے | جبل راہون مین۔ | اور جسجگہ آثار قدم موجود ہین اسکو دہنا کہتے ہین۔ آپ کا مدفن غار جبل ابی قبیس مین ہے۔ تاریخ مکہ مین لکھا ہے کہ طوفان کے بعد نوح علیہ السلام نے مسجد خیف مین جو منا مین ہے آپ کو دفن کیا۔ یا مشارق الفردوس مین جو پہلا قریہ ہے دنیا کا۔ |
| ۳۴ | پہلے جنت سے کون نکالے گئے | آدم و حوا علیہما السلام | |

مسالک الممالک
دعائب الملائک

ایضاً

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۵ | بعد آدم علیہ السلام کے پہلا مرد دنیا مین کون ہے | قابن یا قابیل | مگر مشہور قابیل ہر کہ قابیل تیسرا لڑکا آدمؑ کا ہی۔ اسلئے کہ پہلا اور دوسرا لڑکا فوراً مرگیا تھا | |
| ۳۶ | آدم نے سب سے پہلے کس چیز کو پسند کیا | گھوڑے کو | اسیواسطے خدا نے آپ سے کہا کہ یہ تمہارے اور تمہارے اولاد کے لیئے زینت ہی۔ | عماد الصدور — عن ابن عباس رض |
| ۳۷ | آدم علیہ السلام سے پہلے زمین پر کون بستے تھے۔ | جنات | | |
| ۳۸ | عطا قبر خوشبودار کہان پیدا ہوی | سرزمین ہند مین | یعنی عود زنجبیل وغیرہ | اصول السعادت |
| ۳۹ | علم و حکمت کا ظہور کس سرزمین سے ہوا | ہند سے | حضرت آدم کے طفیل سے | ایضاً |
| ۴۰ | بچہ کی پیدایش رحم مین سب سے پہلے کسوقت ہوتی ہے | اول ماہ مین | تدبیر زحل سے۔ اس حساب سے ساتوین مہینہ مین قمر کا عمل پورا ہوجاتا ہے۔ اگر اس مہینہ مین | شرح الاشباہ والنظائر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | تولد ہوا تو بچہ زندہ رہتا ہی کیونکہ بقول اہل نجوم اسکی خلقت کامل ہو جاتی ہے۔ آٹھویں مہینہ میں برودت اور جمود غالب رہتا ہی۔ لہذا اس مہینہ کا مولود اکثر زندہ نہیں رہتا۔ نوین مہینہ مین مشتری کا غلبہ رہتا ہی اسلئے بچہ کے لیے کوئی خدشہ نہین ہے۔ |
| ۴۱ | پہلے ظہور موتی مرجان کا کس چیز سے ہوا۔ | حضرت حوا کے آنسوؤن سے | جو حضرت آدم ع کی مفارقت سے جاری ہوئے تھے۔ واللہ اعلم |
| ۴۲ | درختون مین پہلا کونسا درخت پیدا ہوا | درخت خرما | حدیث مین وارد ہی کہ کھجور اور انگور کی پیدائش اوس مٹی سے ہوئی ہی جو آدم علیہ السلام کی تیاری کے بعد بچ رہی تھی۔ |
| ۴۳ | میوون کے مختلف | آدم علیہ السلام | |

اصول التواریخ

سیوطی

اصول التواریخ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۴ | درخت سے پہلے کس نے بوئے | آدم علیہ السلام نے | | احسن التواریخ |
| ۴۵ | پہلے آب باران کہاں سے نکلتا ہے۔ | تحت عرش سے | حدیث میں وارد ہے کہ پانی نپا ہوا برستا ہے۔ | مشکوٰۃ |
| ۴۶ | ہر نبی پر پہلے وحی کس زبان میں نازل ہوئی ہے۔ | عربی میں | کیونکہ ملائکہ کی زبان عربی ہے اسلئے اوسی زبان میں وحی نبی پر آتی تھی پھر اوسکا ترجمہ زبان وقت میں کیا جاتا تھا | ایضاً |
| ۴۷ | پہلے رسول کون ہیں | نوح علیہ السلام | | ایضاً |
| ۴۸ | پہلا ہرمس کون ہے | ادریس علیہ السلام | حکماء ان کو ہرمس مثلث بھی کہتے ہیں کیونکہ آپ نبی بھی تھے۔ اور بادشاہ وحکیم بھی۔ | [illegible] |
| ۴۹ | پہلے نوع انسانی کا ظہور کس دور میں ہوا | دور سنبلہ میں | | احسن التواریخ |
| ۵۰ | پہلا مجدد صدی کا بعد صحابہؓ کے کون ہے | عمر بن عبدالعزیز | ہر صدی میں ایک مجدد ہوتا ہے چنانچہ صدی اول میں عمر بن عبدالعزیز دوم میں امام شافعی مخصوص ہوا [illegible] | ایضاً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۱ | اشرار مین پہلا کون ہے | یزید بن معاویہ | اور خاتم الاشرار دجال ہے۔ |
| ۵۲ | اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کے جواب مین پہلے کس نے بَلٰی کہا | آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے | اول ماخلق اللہ روحی واول ماخلق اللہ نوری اسیکے طرف اشارہ ہے |

## فصل چہارم متعلق لغت وزبان وغیرہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے زبان عربی مین کس نے تکلم کیا | آدم علیہ السلام نے | | اتقان وکنز الاسرار |
| ۲ | پہلے حروف تہجی عربی مین کس پر اترے | آدم علیہ السلام پر | | شمس المعارف |
| ۳ | ابراہیم علیہ السلام کی اولاد مین سب سے پہلے عربی مین کس نے گفتگو کی | اسمٰعیل علیہ السلام نے | اسوقت آپ کی عمر تیرہ برس کی تھی۔ | اصول التواریخ |
| ۴ | عربی زبان مین سب سے پہلے فصاحت کے ساتھ کس نے تکلم کیا۔ | یعرب بن قحطان نے | | اوائل سیوطی |
| ۵ | آدم علیہ السلام کے | ہود علیہ السلام نے | اور یہ متفق علیہ ہے کہ عاد۔ ثمود | ایضاً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | بعد سب سے پہلے عربی میں کس نے گفتگو کی | | نوحؑ۔ صالحؑ۔ شعیبؑ۔ ین کی زبان عربی تھی۔ |
| ۶ | عورتوں میں سب سے پہلے کس نے عربی زبان میں بات کی | ایک حور نے حوران بہشتی سے | |
| ۷ | پہلے کس نے سریانی سے عدول کر کے عربی میں گفتگو کی | یعرب بن قحطان نے | |

## فصل پنجم متعلق کتب وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے کس پر کتاب نازل ہوئی | آدم علیہ السلام پر | دس صحیفے |

## فصل ششم متعلق خط و قلم و انواع کتابت وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے کس نے عربی تحریر کی ایجاد کی | اسمٰعیل علیہ السلام نے | وہ بالکل متصل طور پر لکھتے تھے حروف کے درمیاں کچھ فرق |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | نہ ہوتا تھا پھر اُن کے بیٹوں ہمیسع اور قیدار نے جدا جدا حروف لکھنے کی بنا ڈالی ۔ اور بعض کے نزدیک ابجد ۔ ہوز ۔ حطی ۔ کلمن ۔ سعفص قرشت ۔ یہ بادشاہون کے نام ہین ۔ کتابت عربی کے واضعین بھی ہین ۔ |
| ۲ | پہلے کس نے لکھا | آدم علیہ السلام نے | |
| ۳ | عربون مین پہلے عربی کس نے لکھی | حرب بن امیہ نے | آنحضرتؐ کے مبعوث ہونے سے قبل یہ عربی لکھا کرتا تھا ۔ اور اس نے اس فن کو عبد اللہ بن جدعان سے حاصل کیا تھا اور اس نے ہود علیہ السلام کے کاتب وحی کے طریقہ سے حاصل کیا تھا ۔ |
| ۴ | بسم اللہ الرحمن الرحیم نازل ہونے سے | باسمک اللھم | مکہ مین باسمک اللھم کے لکھنے کے موجب امیہ بن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | پہلے کتابون کی شروع مین کیا لکھا جاتا تھا | | ابی الصلت مین |
| | ۵ | اسلام مین پہلی کتابت صحابہ کرام مین سے کس نے کی۔ | عمرؓ عثمانؓ علیؓ ابی بن کعب زید بن ثابت رضی اللہ عنہم نے | |
| سیوطی | ۶ | ابتدای کتاب مین الحمد للہ کے بعد کس نے درود کا ایک فقرہ لکھنا قرار دیا | ہارون رشید نے | یعنی واسأله ان یصلی علی محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام |
| ایضاً | ۷ | آخر کتاب مین کتبہ فلان جو لکھا جاتا ہے اسکی ایجاد کسنے کی | ابی بن کعب نے | |
| ایضاً | ۸ | پہلے تاریخ کتب کی کسنے لکھی | یعلی بن امیہ نے | جب وہ یمن مین تھے۔ اور یہہ زمانہ حضرت عمر کے خلافت کا تھا یعنی زمانہ اسلام مین۔ |
| ایضاً | ۹ | پہلے رسم الخط پر | اول محرر ریکی نے | جب اوس نے تمام خطوں کی تر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | وہ اول بار کس نے | | عالم خود سے نو بہ طرفہ ایجاد کیا - | |
| | تیار کیا - | | | |
| ۱۳ | جدا جدا زبان کتابت پیغمبروں نے کی | اسمعیل علیہ السلام نے | ہر نبی کا بحر جدا جدا زمان مین تھی - آدم علیہ السلام سریانی لکھتے تھے - شیث ولبانی - اور ادریس سریانی - نوح حرزانی - ابراہیم بربی - اسحٰق یونانی - موسیٰ عبرانی - داؤد عبرانی - سلیمان کاہی - عیسیٰ رومی - شمعون افرنجی - جرجیس قبطی - دانیال ارمنی - محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عربی - | ترجمہ سندی |
| ۱۴ | پہلے فارسی خط کس نے لکھا - | طہمورث نے جو تیسرا بادشاہ فارس کا تھا - | طہمورث بن ابی جہان برادر جمشید جامع حکمت و خلافت تھا - اور جنات کے ساتھ بھی جنگ کیا کرتا تھا | ایضاً |

## فصل ہفتم متعلق اشعار و عروض و فنون اشعر وغیرہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے کس نے شعر کہا | آدم علیہ السلام نے | تفسیر طبری مین علی رض سے | مدہ التاریخ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | منقول ہی کہ جسوقت قابیل نے اپنی بہائی ہابیل کو قتل کیا۔ اوسوقت آدم علیہ السلام نے متاسفانہ چند اشعار کہے تہے۔ چنانچہ ایک شعر صرف ہم بلحاظ مناسبت مقام یہان لکہتی ہین<br>تغیرت البلاد و من علیها<br>دگرگون شد جہان و ساکنانش<br>و وجه الارض مغبر قبیح<br>رہ رار وی گرد آلود و زشت است |
| ۲ | پہلے قصائد و طوالانی اشعار کا کس کے زمانہ مین رواج ہوا۔ | عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف کے زمانہ مین۔ | یہان تک ان کے وقت مین شعرگوی کا رواج ہوا کہ تسعیر شل وین کے ہوگیا۔ مگر جب آنحضرت مبعوث ہوے اور آپ پر قرآن نازل ہوا تو سب شعرا کی سرد بازاری ہوگئی۔ |
| ۳ | سب سی پہلے کس نے شعر مین لطافت معنی | امرء القیس نے | ایام جاہلیت مین یہ اشعر الشعرا کے لقب سے موسوم تہا۔ اور جناب |

شعرا لعرب

ایضاً

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | پیدا کی۔ | | رسالتمآب نے اس کے نسبت یہہ فرمایا ان امرء القیس بیدہ لواء الشعر یعنے امرء القیس علمدار شاعرون کا ہی۔ | |
| ۴ | قوافی شعر کو سب سے پہلے کس نے مستحکم کیا | امرء القیس نے | علماء بصرہ اسکو مقدم الشعرا کہتی تھی اور علماء کوفہ اعشی کو اور اہل حجاز اور اہل بادیہ زہیر کو۔ | شعر العرب |
| ۵ | رجز طولانی کس نے سب سے پہلے ایجاد کی | اغلب عجلی نے | بعض کہتے ہین کہ اسی نے پہلے رجز لکہی۔ رجز مین یہ شخص ہمپایہ امرء القیس ہے۔ شعر و رجز دونو قدیمی ہین۔ انمین اولیت صرف بلحاظ ازمنہ مختلفہ اور طبقات متفرقہ کے ہے۔ | ایضاً |
| ۶ | سب سے پہلے کس نے کذب شعر مین داخل کیا | مہلہل بن ربیعہ نے | شاعر چار گنے جاتے ہین۔ امرء القیس ناابغہ۔ طرفہ۔ مہلہل۔ اسلام مین بالاتفاق حسان بن ثابت رضی اشعر الشعرا ہین۔ | طبقات شعراء |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | فارسی مین سب سے پہلے کس نے شعر کو موزون کیا۔ | ابو العباس بن حنوذ مروزی نے | ایک نسخہ میں سنوذ کو جبوذ یا سے لکھا ہے۔ |
| ۸ | بیت کے نیچے معانی تفصیلی پہلے کس نے لکھی | ابو الثنا حفص نے | |
| ۹ | صنعت توشیح کی کس نے ایجاد کی۔ | ابو عمر صاحب العقد نے | ہجری صدی کے اوائل مین۔ |
| ۱۰ | علم عروض و اوزان اشعار کا کون واضع ہے | خلیل ابن احمد | سنہ ۱۷۵ ہجری مین فوت ہوا۔ |

## فصل ہشتم متعلق اسلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | مردون مین پہلے کون ایمان لائے | ابو بکر صدیق رض | |
| ۲ | اطفال مین " | علی کرم اللہ وجہہ | |
| ۳ | عورتون مین " | خدیجۃ الکبریٰ رض | |
| ۴ | غلامون مین " | بلال حبشی رض | |
| ۵ | آزاد غلامون مین " | زید بن حارثہ رض | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | پہلے کس نے اسلام ظاہر کیا۔ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ ابوبکر وعمار۔ وام سلیم وصہیب وبلال ومقداد رضی اللہ تعالیٰ عنہم | |
| ۷ | گروہ انصار مین پہلے کون مسلمان ہوئے | معاذ بن عفراء ورافع بن مالک رضی اللہ عنہما | مدینہ منورہ سے بقصد قبول اسلام پہلے انہین بزرگوارون نے مکہ معظمہ کا سفر اختیار کیا۔ |
| ۸ | جنات مین پہلے کون مسلمان ہوا | ہامہ بن ہام بن لاقیس بن ابلیس | اور جو اپنے تمرد وکفر پر رہا وہ شیطان ہوا۔ |
| ۹ | سب سے پہلے مدینہ مین مسلمانون سے کون داخل ہوا | اسعد بن زرارہ اور ذکوان بن عبد قیس۔ | |
| ۱۰ | مکہ مین گروہ انصار سے کون پہلے مسلمان ہوئے | ابوالہیثم بن تیہان۔ | یہ ایام جاہلیت مین بھی بت پرستی سے بیزار تھے۔ اور توحید کے قائل تھے |
| ۱۱ | انصار مین سب سے | بنی عبد الاشہل کا | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | پہلے کس کا گھر کا مسلمان ہوا۔ | | | |
| ۱۲ | مکہ میں پہلے اسلام کی اشاعت کس نے کی اور مسلمان ہوتے ہی علانیہ نماز کس نے پڑھی | عمر رضی اللہ عنہ نے | | سیوطی |
| ۱۳ | پہلے مع عیال کے اوائل اسلام میں کس نے حبشہ کی جانب ہجرت کی۔ | عثمانؓ بن عفانؓ نے | قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان عثمان لاول من هاجر باهله بعد لوط علیه السلام۔ | " |
| ۱۴ | مہاجرین میں پہلے کون حبشہ کو گیا۔ | حاطب بن عمر | | |
| ۱۵ | مدینہ کی طرف پہلے کسنے ہجرت کی۔ | ابو سلمہ بن عبد اللہ نے | انہی کے نسبت یہ آیت نازل ہوئی فاما من اوتی کتابه بیمینه الآیہ | اسباب النزول |
| ۱۶ | حدیبیہ میں پہلے کسنے بیعت کی۔ | ابو سفیان اسدی نے۔ | ان کی شان میں نازل ہوئی لقد رضی اللہ عن المومنین الآیہ | |
| ۱۷ | ہجرت ثانیہ میں کون | خالد بن سعیدؓ | | سیوطی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | سب سے پہلی حبشہ گیا | | | |
| ۱۸ | لیلۃ العقبہ مین کسنے سب سے پہلی بیعت کی | براء بن عازبؓ نے | بعض کہتے ہین ابو الہیثم نے بعض کہتے ہین اسعد بن زرارہ نے۔ | |
| ۱۹ | مہاجرین مین سے پہلے مدینہ کون گیا | ابو سلمہ بن عبد اللہؓ | | [illegible] |
| ۲۰ | بیعت الرضوان مین کسنے سب سے پہلے بیعت کی۔ | سنان بن ابی سنان نے | | ایضاً |
| ۲۱ | انصار سے کس بی بی نے پہلے بیعت کی۔ | ام عامر اشہلیہ نے | بعض کہتے ہین ام سعد بن معاذ نے | ایضاً |
| ۲۲ | ایلچی پہلے حضرت کے پاس کس قوم کے آئے تھے | قوم مضر کے | یہ چار سو آدمی تھے۔ | ایضاً |
| ۲۳ | کتخدا بی بی پہلے جس نے ہجرت کی | ام کلثوم بنت عقبہ بن ابی معیط | یہ قبیلۂ قریش سے ہین۔ | ایضاً |
| ۲۴ | انبیا مین سے پہلے کسنے ہجرت کی۔ | حضرت ابراہیم علیہ السلام | اُسوقت آپکا سن ۶۵ یا ۷۰ برس کا تہا۔ | [illegible] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ابرہیم علیہ السلام پر پہلی کون ایمان لایا | حضرت سارہؓ | یہ آپ کی چچا زاد بہن تہین۔ |
| ۲۶ | ابرہیم علیہ السلام پر مردون مین سے پہلی کون ایمان لایا | لوط علیہ السلام | یہ آپ کے بھانجے تھے۔ |
| ۲۷ | پہلا لڑکا جو اسلام مین پیدا ہوا کون ہی | عبداللہ بن عمر بن خطاب ہین | |
| ۲۸ | مہاجرین مین کون لڑکا پہلے پیدا ہوا | عبداللہ بن زبیرؓ | |
| ۲۹ | اسلام مین ہجرت کے بعد پہلا لڑکا کون پیدا ہوا۔ | نعمان بن بشیر | ان کے بالون کے ہم وزن چاندی صدقہ دیگئی تھی۔ اور یہ سنت ہی۔ |
| ۳۰ | بصرہ مین اسلام کے بعد کون پہلی پیدا ہوا | عبدالرحمن بن ابی بکرۃ تابعی | |
| ۳۱ | ملک مغرب مین اسلام کے بعد سب سے پہلی کون پیدا ہوا | عبدالرحمن بن زیاد | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | حمص مین پہلی کون پیدا ہوا۔ | ادہم بن محرز باہلی۔ | | سیوطی |
| ۳۳ | صحابہ مین سی پہلے کس نی عزلت اختیار کی۔ | ابوذر غفاری رض | یہ قدوۂ زہاد امت محمدیہ ہین۔ | ایضاً |
| ۳۴ | مکہ مین پہلے قرآن کس سنے بتلایا | عبداللہ بن مسعود سنے | | عروس العجائب |
| ۳۵ | عیسیٰ علیہ السلام پر پہلی کون ایمان لایا | ۱۲ امرد حواری | | |
| ۳۶ | عیسیٰ علیہ السلام کی تصدیق پہلے کسنے کی۔ | یحییٰ ع سنے | اسوقت آپ تین برس کے تھے | مسامرات الصیت |
| ۳۷ | پادشاہون مین پہلے حضرت عیسیٰ پر کون ایمان لایا | قسطنطین | قیصر کا لقب پہلی اسنے اختیار کیا | تاریخ المعرب |
| ۳۸ | دین عیسوی کی پہلے کسنے حمایت کی | قسطنطین | قلعۂ قسطنطنیہ بھی اسی نے بنایا | مسامرات شیخ اکبر |

| نمبر | سوال | جواب | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|
| | اور یہودیون سے لڑا۔ | | | |
| ۳۹ | قلم کے بعد خدا نے کسکو پیدا کیا۔ | لوح محفوظ کو | | حماب الجوب |

## فصل نہم متعلق وحی وبعثت محمدؐ علیہ الصلوٰۃ والسلام

| نمبر | سوال | جواب | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | وحی کی ابتدا کس چیز سے ہوی۔ | سچے خوابون سے | | اتقان |
| ۲ | نبوت کی پہلی علامت کیا تھی۔ | ستر عورت | یہ علامت خصوصیات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہی۔ یعنے آپ کو عالم طفلی ہی مین ستر کا حکم ہوا۔ | سیوطی |
| ۳ | آنحضرتؐ کی نبوت کی خبر پہلے مدینہ مین کیونکر ہوی۔ | جن نے پرندہ بنکر خبر دی۔ | ایک جن ایک عورت کا تابع تہا وہ بہیئت پرندہ اوسکے پاس آیا۔ اور دیوار پر آبیٹہا اور عورت نے حسب معمول اوسکو بلایا۔ مگر اوس نے انکار کیا۔ اور کہا کہ مکہ مین نبی ہاشمی مبعوث ہوی ہین جو جن وانس پر | سیوطی |

(ترجمات)

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | زنا کو حرام کرینگے۔ |
| ۴ | نبوت کے بعد حضرت کی تعلیم کس نے پہلے کی۔ | اسرافیل علیہ السلام نے | تین سال تک تعلیم دیتے رہے بعد اوسکے بواسطہ جبرئیل کے بیس سال تک قرآن مجید نازل ہوا۔ |
| ۵ | سب سے پہلی تعلیم آنحضرت کو بواسطہ جبرئیل کے کیا ہوی | اعوذ باللہ اور بسم اللہ الرحمن الرحیم | |
| ۶ | مکہ مین پہلے کونسی سورۃ نازل ہوی۔ | اقرأ باسم ربک | بعض کہتے ہین سورۂ مدثر۔ اور بعضی کہتے ہین سورۂ فاتحہ۔ ابن عباس کا یہ قول ہے کہ پہلے مزمل نازل ہوی پہر مدثر۔ |
| ۷ | حروف مقطعات مین پہلا حرف کون ہے۔ | الف ہے۔ | حدیث شریف مین وارد ہے کہ حرف الف سردار حروف کا ہے۔ اور آیۃ الکرسی سردار آیات کی ہے۔ |
| ۸ | پہلے کون سورۃ نازل ہوی۔ | فاتحہ | |
| ۹ | نبوت کے متعلق | اقرأ باسم | رسالت کے متعلق مدثر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بعض کہتے ہین سورہ مطففین اور<br>بعض سورۂ حمد کہتے ہین۔ | سورۂ بقر | کون سورۃ نازل ہوئی<br>مدینہ مین سب سے<br>پہلے کون سورۃ<br>نازل ہوی۔ | ۱۰ | سیوطی |
| بعض کہتے ہین واقتلوا الذین<br>یلونکم من الکفار | اذن للذین<br>یقاتلون بانہم<br>ظلموا۔ | قتال کے متعلق پہلے<br>کونسی آیت نازل<br>ہوی۔ | ۱۱ | اتقان |
| | یسئلونک عن<br>الخمر والمیسر الآیۃ | شراب کی حرمت مین<br>کون آیت پہلے<br>نازل ہوی۔ | ۱۲ | ایضاً |
| اور مدینہ مین یہ آیتہ نازل ہوی<br>انما حرم علیکم المیتۃ الخ | قل لا اجد فیما<br>اوحی الی محرما<br>الآیۃ۔ | اطعمہ کے نسبت مکہ<br>مین پہلے کون آیت<br>نازل ہوی۔ | ۱۳ | ایضاً |
| | مسجد بنی زریق<br>مین۔ | مساجد مدینہ مین<br>سب سی پہلی کس مسجد<br>مین قرآن پڑھا گیا۔ | ۱۴ | سیوطی |
| | سورۂ نجم مین | پہلے کس سورت مین | ۱۵ | ایضاً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | سجدہ کا حکم ہوا۔ | | | |
| ۱۶ | سورۂ آل عمران میں سے پہلی کس قدر آیت نازل ہوی | ان ھذا بیان للناس وھدیٰ وموعظۃ للمتقین | باقی سورت احد کے دن نازل ہوی۔ | اتقان سیوطی |
| ۱۷ | سورۂ برات میں پہلے کون آیت نازل ہوی۔ | لقد نصرکم اللہ فی مواطن کثیرۃ۔ | | ایضاً |
| ۱۸ | شریعت میں پہلی کونسی چیز منسوخ ہوی | قبلہ | | ایضاً |
| ۱۹ | رویاء صادقہ کی ابتداء قبل از وحی کب ہوی۔ | ربیع الاول میں | | ایضاً |
| ۲۰ | پہلے کس نے مصحف کا نام مصحف رکھا۔ | ابوبکر صدیق رضؓ نے | حبشہ بھی مصحف کہا کرتے تھے پس آپ کے تسمیہ کے ساتھ موافقت ہوگئی۔ | اتقان |
| ۲۱ | پہلے توریت میں کونسی آیتیں نازل | سورۂ انعام کی دس آیتیں | | ایضاً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ہوئین۔ | بسم اللہ الرحمن الرحیم قل تعالوا اتل ما حرم ربکم علیکم | |
| ۲۲ | کونسی سورت پہلے یاد کی گئی اور پڑھی گئی | بنی اسرائیل کہف مریم۔ طٰہٰ انبیاء | اوائل اسلام مین ان سورتونکی تقدیم وتاخر گویا اختلافی ہے۔ |
| ۲۳ | پہلے قرآن مین سے کیا نازل ہوا۔ | وہ سورۃ مفصل جسمین بہشت ودوزخ کا بیان ہے۔ | |
| ۲۴ | بسم اللہ الرحمن الرحیم پہلے کسپر نازل ہوا | سلیمان علیہ السلام | |
| ۲۵ | وحی پہلے کس مہینہ مین نازل ہوئی۔ | رمضان المبارک مین۔ | |

## فصل دہم مخصوص بابراہیم وآل ابراہیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے کس نے ہجرت کی | ابراہیم ع نے | |
| ۲ | سب سے پہلے ابو الانبیاء کسکو | حضرت ابراہیم ع کو | کیون کہ آپ کی پشت سے ہزارہی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | خطاب کسکو ہوا | | پیدا ہوا - | |
| ۳ | ابراہیم ع کو پہلے کسنے عدو اللہ کہا | نمرود نے | | تاریخ الخمیس |
| ۴ | طریقہ مہمانداری پہلی کس نے اختیار کیا | ابراہیم ع نے | اسیواسطے پہلے ابوالضیفان آپ کا خطاب ہوا - | اصول الشرائع |
| ۵ | پہلے جاسنرا کس نے بناے - | ״ | | |
| ۶ | رسولون مین آزمائش پہلے کس سے ہوی | ״ | وادا بتلی ابراہیم ربہ الآیۃ اسیکی طرف اشارہ ہی - | = |
| ۷ | ازار پہلے کس نے پہنی - | ״ | آپ مین انتہا درجہ کی حیا تھی - | = |
| ۸ | پہلے کس نے بت شکنی کی | ״ | | = |
| ۹ | نماز مین پہلے کسنے رفع یدین کیا | ״ | | = |
| ۱۰ | پہلے کس کی ختنہ ہوی - | ״ | موضع قدوم مین آپ کی ختنہ ہوی اوسوقت سن شریف اسی برس کا تہا - اسمٰعیل علیہ السلام کی ختنہ تیرھوین سال ہوی - اور اسحٰق ع کی | = |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | ساتوین روز۔ | |
| ۱۱ | عورتون مین پہلے کس کی ختنہ ہوی | ہاجرہ کی | یہ ابراہیم علیہ السلام کی جاریہ تھی | اصول الاوائل |
| ۱۲ | سب سے پہلے کس کے بال سفید ہوے۔ | ابراہیم کے | | تاریخ الخمیس |
| ۱۳ | پہلے نعلین کس نے پہنے۔ اور بالون مین کنگی کس نے کی | ″ | | ″ |
| ۱۴ | ناخن اور مونچھون کو کسنے پہلی کٹوایا۔ | ″ | | ″ |
| ۱۵ | بغل کے بال پہلے کس نے لیئے۔ | ″ | | ″ |
| ۱۶ | زیر ناف کے بال پہلے کس نے لیئے | ″ | | ″ |
| ۱۷ | چکولیان پکوا کر پہلی کس نے مہمان کو کھلایا | ″ | | ″ |
| ۱۸ | پہلے ناک مین پانی | ″ | | ″ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کس نے لیا اور کلی کس نے کی۔ | | | |
| ۱۹ | مصافحہ اور معانقہ پہلے کس نے کیا۔ | ابراہیم ع | ثقات مورخین سے منقول ہے کہ حرم مکی مین سکندر ذوالقرنین کے ساتھ آپ نے معانقہ کیا۔ اور اون کو ایک جھنڈا عطا فرمایا۔ | تاریخ الخمیس |
| ۲۰ | مناسک حج اور قربانی کے پہلے کسنے قائم کئے | 〃 | | = |
| ۲۱ | منبر پر پہلے کس نے خطبہ پڑھا | 〃 | حدیث مین آیا ہے ان اتخذ المنبر فقد اتخذہ ابراہیم مین نے منبر بنایا۔ اسلئے کہ حضرت ابراہیم نے بھی بنایا تھا۔ | = |
| ۲۲ | پہلے خدا نے حنیف کسکا نام رکھا۔ | 〃 | ما کان ابراہیم یہودیا ولا نصرانیا ولکن کان حنیفا مسلما۔ | = |
| ۲۳ | پہلے کس نے اپنی جان کو خدا کے لئے آگ مین ڈالدیا اور | 〃 | | = |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کسکے دعا سے مردے زندہ ہوئے۔ | | | |
| ۲۴ | قیامت کے روز پہلے کون سفید کپڑے پہنے گا۔ | ابراہیم ؑ | | نہج العرس |
| ۲۵ | مصافحہ اور معانقہ مین پیشانی کا بوسہ پہلے کس نے لیا۔ | 〃 | | = |
| ۲۶ | جمعہ کا غسل کسکی سنت ہے۔ | 〃 | | = |
| ۲۷ | پہلے حج کے واسطے لوگون کو کسنے بلایا۔ | 〃 | | [illegible] |
| ۲۸ | مسلمانون کا نام حنفا پہلے کسنے رکھا | 〃 | | = |
| ۲۹ | قیامت کے روز پہلے کون لباس پہنیگا | 〃 | اور آنحضرت ؐ لباس صفوت زیب تن فرماوین گے۔ | [illegible] |

## فصل یازدہم

## متعلق حج وطواف ومسجد حرام ومناسک ومشاعر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے حج وطواف کس نے کیا۔ | ملائکہ نے | | تاریخ مکہ |
| ۲ | صفا مروہ مین پہلے کس نے سعی کی | ہاجرام اسمعیل علیہ السلام نے | | سیرت حلبی |
| ۳ | پہلی عبادت وبرکت کا گھر کونسا بنایا گیا۔ | مکہ معظمہ | اگرچہ اسکے پہلے بھی بہت گھر تھے مگر ان خصوصیات کے ساتھ یہی اول البیت ہے | ایضاً |
| ۴ | انصاب حرم کو پہلی کسنے قائم کیا۔ | ابراہیم علیہ السلام نے | | ایضاً |
| ۵ | مقام عرفہ کو عرفات کس نے پہلی موسوم کیا | جبرئیل ع نے | مناسک حج کی تعلیم جو ابراہیم علیہ السلام کو جبرئیل علیہ السلام نے کی تھی وہ اس مقام پر ختم ہوئی دگویا یہ آخر مشاعر حج ہے جبرئیل علیہ السلام نے آپ سے پوچھا عَرَفْتَ یَا اِبْرَاهِیْمُ تو آپ نے کہا عَرَفْتُ پس اسی مناسبت سے اس مقام کا نام عرفات رکھا گیا ہے | تاریخ مکہ |
| ۶ | کعبہ کو قواعد اولیہ کے موافق کسنے بنایا۔ | ابراہیم ع نے | | [illegible] |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | پہلے زمزم کسکے لئے جاری ہوا۔ | اسمعیل ع کے لئے | ان کی والدہ نے صفا و مروہ کی سعی کے وقت اپنے بچہ کے لئے پانی کی درخواست کی تو یہ چشمہ جاری ہوا سب سے پہلے انہی نے صفا و مروہ کی سعی کی | فتوحات |
| ۸ | بیت الحرام کے نیچے جو خزانہ ہے اسکو پہلے کس نے دفن کیا۔ | ابراہیم ع نے | | ایضاً |
| ۹ | پہلے آب زمزم کس نے پیا | اسمعیل ع نے | | ایضاً |
| ۱۰ | چاہ زمزم کو کس نے پہلے کھودا | عبدالمطلب نے | خواب میں اسکی ہدایت آپ کو ہوی تھی جس کی تفصیل تاریخ مکہ میں موجود ہے۔ | تاریخ مکہ |
| ۱۱ | پہلے کس نے تبرکاً زمزم کو اپنے ساتھ رکھا | آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے | یہ شفاء امراض کا بھی باعث ہے۔ اسکے متعلق بہت سے اقوال مشہور ہیں۔ امام اعظم رح کہتے ہیں کہ میں نے علم اور فقاہت کی نیت سے زمزم پیا تھا۔ | ایضاً |
| ۱۲ | طواف کے بعد رمی جمار | ابراہیم ع نے | جب آپ اسمٰعیل علیہ السلام کو ذبح کرنیکو | سیوطی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | پہلے کسنے کی۔ | | آمادہ ہوے شیطان حائل ہوا تو اُسوقت آپنے اُسکو پتھر سے مارا۔ |
| ۱۳ | زمزم کی گچکاری اور اُسکا فرش سنگ مرمر سے پہلے کس نے بنایا۔ | ابو جعفر منصور نے | |
| ۱۴ | کعبہ مین داخل ہونیکے وقت تعظیماً موزہ اور نعلین کو پہلے کسنے اُتارا | ولید بن مغیرہ نے | پھر یہ سنت جاری ہوگئی۔ |
| ۱۵ | کعبہ کے لیئے غلاف سب سے پہلے کسنے بھیجا | بادشاہ یمن نے جسکا نام تبع تہا۔ | |
| ۱۶ | کعبہ پر دیباج کا غلاف عورتون مین پہلے کسنے چڑہایا۔ | والدۂ عباس بن عبد المطلب نے | طفلی مین جب عباس گم ہوگئے تہے تو انہون نے نذر مانی تھی۔ |
| ۱۷ | مسجد حرام مین بیت المال سے پہلے روشنی کس نے کی اور کعبہ مین خوشبو کو مجمر مین کس نے جلایا۔ | معاویہ بن ابی سفیان نے | پر روشنی زیتون سے کی جاتی ہے۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | غلاف کعبہ کو پہلے کس نے کعبہ پر سے نکالا۔ | معاویہ بن ابی سفیان نے | یعنے ایام جاہلیت کی غلاف کو آپ نے نکالا تھا۔ | سبکی |
| ۱۹ | دو دوہرہ غلاف کعبہ پر پہلے کس نے ڈالا۔ | یعلی بن منبہ نے | یہ عثمان رضی اللہ عنہ کے جانب سے عامل مین تھے۔ اور انہین کے حکم سے ایسا کیا گیا تھا۔ | ایضاً |
| ۲۰ | حج کے دنون مین مازمین کے درمیان عرفہ کے رستے مین روشنی کس نے کی۔ | معتصم باللہ نے | سنہ ۲۱۹ ہجری مین سرقہ کے خوف سے روشنی کی گئی تھی۔ | ایضاً |
| ۲۱ | رکن اسود کو نماز کے قبل اور بعد اتمام کے کس نے پہلے بوسہ دیا | ابن زبیر نے | اپنی خلافت کے زمانہ مین۔ | ایضاً |
| ۲۲ | عورتون اور مردونکو طواف مین پہلے کس نے علیحدہ کیا۔ | خالد بن عبداللہ قسری نے | یہ عبدالملک کی زمانہ مین شہر مکہ کے | ایضاً |
| ۲۳ | پہلے صفوف کا حلقہ کعبہ کے طواف کے لئے | ایضاً | | ایضاً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | کسنے باندھا۔ | | |
| ۲۴ | جمعہ کے روز دوسری اذان کے لئے سطح مسجد پر سائبان سب سے پہلے کس نے بنایا۔ | ہارون رشید نے | |
| ۲۵ | مکہ میں کس نے پہلے کنوان کہدوایا۔ | قصی بن کلاب نے | بعض کہتے ہیں بسیرہ نامی ایک نے بیچ خارج حرم کنوان کہدوایا تہا۔ |
| ۲۶ | مکہ مین منبر پر کہڑے ہوکر پہلے کس نے خطبہ پڑہا | معاویہ نے | منبر تین درجہ کا انہین کی بنا ہے۔ اگرچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین تو سو منبر خارج مسجد کے محرابوں مین رکہوائے گئے تھے۔ مگر معلوم ہوتا ہے کہ صرف کچھ ترکیب کے بدلنے مین انکو اولیت ہے۔ |
| ۲۷ | کعبہ کی دیوار پہلے کس نے بنائی۔ | عامر بن عمرو ازدی نے | |
| ۲۸ | مکہ مین آگ نہو ایسی ہو نمبر | کعب بن لوی | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | پہلے لڑکا کون پیدا | | | |
| سیوطی ۲۹ | مکہ مین دروازہ پہلے کسنے بنایا | عبدالرحمن بن سہیل نے | عمر رضی اللہ تعالی عنہ سے اجازت حاصل کرکے یہ دروازہ بنائی گئی تھی کیونکہ دروازہ نہونے سے مسافرین کے مال و اسباب کی چوری کا خیال تہا عبدالرحمن بن سہیل نے اپنی ذومہ داری کے لحاظ سے یہ درخواست کی تھی۔ | |
| " ۳۰ | ابطح یعنے کنکریلی زمین مکہ مین حجاج کے لئے پہلے سقابہ کسنے بنایا۔ | قصی بن کلاب | پہہ سقایہ چاہ زمزم سے پہلے بنایا گیا تھا | |
| " ۳۱ | حُجاج کے لئے بجای پالان هودج پہلے کسنے بنائے۔ | حجاج بن یوسف نے | | |
| " ۳۲ | پہلے پالان کس نے بنائے۔ | علان بن زیان نے | | |
| " ۳۳ | پالان پر پردہ پہلے | عثمان بن عفان رضی کے لئے | | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کس کے لیے لگایا گیا | | | |
| ۳۴ | منبر مسجد نبوی پر قبطی چادر پہلی کس نے ڈالی۔ | عثمانؓ بن عفان نے | | سیوطی |
| ۳۵ | صحابہ میں پہلی کس امر میں اختلاف ہوا | حج وعمرہ میں | حضرت عثمان رضہ نے حج کا احرام کیا تھا۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے عمرہ کا۔ | |
| ۳۶ | حج کے بعد سب سے پہلے کس نے سر منڈھوایا | آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے | اور سوقت حاضرین نے موی مبارک تبرکاً لے لیے۔ | شرح الصحایح |
| ۳۷ | پہلے آنحضرت صلعم کے سر کے بال کس نے کاٹے۔ | معاویہؓ نے | حجۃ الوداع میں مروہ کے نزدیک قینچی سے معاویہؓ نے بال تراشے تھے اور اسکے اترے ہوئے موی مبارک ابو طلحہؓ انصاری نے آنحضرتؐ کے حکم سے لیکر تقسیم کیے۔ | سیوطی |
| ۳۸ | پہلے کونسی بہشتی چیز روی زمین سے مفقود ہوگی۔ | رکن یعنی حجر اسود | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | سب سے پہلے کس نے سر مونڈا | جبرئیل نے آدم کا | |
| ۴۰ | ابراہیم علیہ السلام کے بعد کعبہ کو پہلے کسنے بنایا۔ | قصی بن کلاب نے | |
| ۴۱ | مسجد حرام کی دیوار پہلے کسنے بنائی۔ | عمر رضی اللہ عنہ نے | |
| ۴۲ | مسجد حرام کے گرد پہلے کسنے قبے بنائے | سلطان مراد خان عثمانی نے | |

## فصل دوازدہم متعلق جہاد و سلاح وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے کس نے قتل وجہاد کیا۔ | شیث ع نے | |
| ۲ | پہلے کسنے خدا سے انحراف کیا اور بدعتیں ایجاد کیں۔ اور مستحق قتل بنا۔ | قابیل نے | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | شمشیر وہتیار کس نے پہلے ایجاد کی۔ | ادریس علیہ السلام نے | |
| ۴ | پہلے کس نے فوج کی لڑائی علم تیار کیے | ابراہیم علیہ السلام نے | |
| ۵ | فوج کی ترتیب اور میمنہ ومیسرہ وقلب وخلف وقدام وغیرہ کی قرارداد پہلے کس نے کی۔ | ایضاً | |
| ۶ | زرہ کی کس نے ایجاد کی۔ | داؤد علیہ السلام نے | |
| ۷ | گھوڑے کی کسنے پہلے سواری کی۔ | اسمٰعیلؑ نے | |
| ۸ | ہوائی جنوبی سے پہلے کون پیدا ہوا | گھوڑا | قال ابن عباس رضی اللہ عنہما قال لما اراد اللہ تعالی ان یخلق الخیل اوحی الی ریح الجنوب الی خالق منک خلقا فاجتمعی فا جبرئیل فاخذ منها قبضة فخلق |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | فرسا کمیتا۔ |
| ۹ | پہلے جو خچر مدینہ منورہ کو بھیجا گیا کیا رنگ تہا | شہبا یعنے سفید سیاہی مائل | قروہ بن جذامی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ہدیہ بہیجا تھا۔ |
| ۱۰ | خچرون کی بچہ کشی پہلے کس نے کی | قارون نے | بعض کہتے ہین کہ فریدون نے اور یہی صحیح ہی۔ |
| ۱۱ | پہلے کسنے جہاد مین تیر چلایا۔ | سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے | |
| ۱۲ | پہلے صحابہ مین کسنے اپنی تلوار سے دشمنون کا خون بہایا | زبیر بن عوام نے | آنحضرت ص نے فرمایا بارک اللہ علیک وعلی سیفک |
| ۱۳ | پہلے لافتی الا علی کس وقت مین کہا گیا | جنگ احد مین | یہ خطاب آنحضرت ص سے آپکو حضرت ہوا تھا |
| ۱۴ | آنحضرت نے پہلے جھنڈا مدینہ مین کسکو دیا | حمزہ رضی اللہ عنہ کو۔ | |
| ۱۵ | پہلے جالوت سے کسنے جنگ کی۔ | داؤد علیہ السلام نے | |
| ۱۶ | صحابہ مین پہلے کسنے جنگ کی۔ | علی کرم اللہ وجہہ نے۔ | یا حمزہ رض۔ ان دونون بزرگون کے شان مین یہ آیت نازل ہوی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ھٰذٰن خصمان اختصموا فی ربھم الآیۃ |
| ۱۸ | لوہی کی رکاب پہلی عرب مین کسنے بنائی | مہلب بن ابی صفیرہ نے | اسکے پہلے عرب لکڑی کی رکاب کا استعمال کرتے تھے۔ |
| ۱۹ | منجنیق سب سے پہلے کس نے بنائی۔ | خزیمہ بن مالک نے | |
| ۲۰ | پہلے تیر مشرکون پر آنحضرت کے لئے کسنے چلایا۔ | طلیب بن عمیر بن وہب نے | ایک مشرک نے آنحضرت کی شان مین بے ادبی کی۔ اسلیے اسنے غصہ ہوکر اوسکا سر تیر سے زخمی کیا۔ |
| ۲۱ | پہلی عورتومنین سے کسنے مشرک کو قتل کیا | صفیہ۔ عمہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے | |
| ۲۲ | اسلام مین پہلے کسکا سر ایک شہر سے دوسرے شہر کو بھیجا گیا۔ | محمد بن ابی بکر کا | معاویہ و عمرو بن العاص کے زمانہ مین |
| ۲۳ | پہلی اسلام مین نیزہ پر کسکا سر چڑہایا گیا | ابی عزہ جمحی کا | آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کی گردن ماری تھی۔ |
| ۲۴ | پہلا جہاد جس مین | ماہ صفر مین | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | آنحضرت خود شریک ہوئے کس مہینہ مین تھا۔ | | | سیوطی |
| ۲۵ | سب سے پہلی جنگ بدر مین مسلمانون مین کون شہید ہوا۔ | مہجع | عمر رضی اللہ عنہ کا آزاد غلام | تفسیر ابو اللیث |
| ۲۶ | جنگ احد مین سب سے پہلے کون شہید ہوئے | عبداللہ بن عمرو بن حرام | جابر رضی اللہ عنہ کے والد۔ | سیوطی |
| ۲۷ | مواقع جہاد مین پہلا موقع جس مین کثرت سے مجمع ہوا کونسا تھا۔ | جنگ بدر | | ״ |
| ۲۸ | مسلمانون مین پہلے اسیر کون تھے۔ | عثمان بن عبداللہ اور حکم بن کیسان | | ״ |
| ۲۹ | پہلے کسنے مشرک کو قتل کیا۔ | واقد بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے | یہ صحابی تھے۔ اور بدر ہی مین انہون نے عمرو بن حضرمی کو قتل کیا تھا | ״ |
| ۳۰ | علم پہلے کس وقت ہوئے | جنگ حنین مین | اسکے پہلے عرب مین لواء کا استعمال تھا۔ | ״ |
| ۳۱ | حضرت کی وفات شریف کے | اسامہ رض کی | | ״ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | بعد کسکی فوج مدینہ سے پہلے نکلی۔ | | |
| ٣٢ | پہلی امیر امراء جہاد مین کون تھے۔ | عبداللہ بن جحش رض | اسلام مین |
| ٣٣ | پہلی جھنڈا اسلام مین کسنے بلند کیا۔ | " | ایضاً |
| ٣٤ | پہلا شہید امراء اسلام مین کون ہے۔ | ابراہیم بن حسین المہران رح | فتح عسقلان مین۔ |
| ٣٥ | پہلے اسلام مین گھوڑے پر سوار ہوکر کسنے لڑا۔ | مثنی بن حارثہ شیبانی رض نے | |
| ٣٦ | جنگ مین پہلی کسنے تقویت قلوب کی لئے تخت پر جلوس کیا | حجاج بن یوسف نے | |
| ٣٧ | پہلے مجاہدین کی رکاب کس نے تہامی | ابن عمر رض نے | مجاہد رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہی وہ کہتے ہین کہ مین بغرض جہاد سوار ہورہا تہا کہ ابن عمر میرے پاس |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | آسے تاکہ میرے رکاب کو ہاتھ دین اون کی بزرگی کے لحاظ سے انکار کیا مگر اوہون نے کہا کہ کیا تم مجکو ثواب سے روکتے ہو۔ |

## فصل سیزدہم متعلق خلافت سلطنت امارت حکام

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تاریخ بیضاوی | ۱ | زمین پر خلافت کا مرتبہ پہلے کسکو ملا۔ | آدم علیہ السلام کو | |
| نظام التواریخ | ۲ | سب سے پہلے کس نے اولاد آدم کو اقطار عالم مین متفرق کر دیا | مہلائیل بن قینان نے | |
| " | ۳ | پہلے کس شہر مین خلافت محمدیہ کی بنیاد قائم ہوی۔ | مدینہ منورہ میں | علی کرم اللہ وجہہ کے خلافت مین کوفہ مستقر خلافت ہوا۔ |
| نظام التواریخ | ۴ | شاہان فارس کے سب سے پہلے طبقہ کا نام کیا ہے | دادنیان | |
| " | ۵ | پادشاہان اسلام کا | خلفای راشدین | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | پہلا طبقہ کون ہے | | |
| ۶ | خلیفہ اول بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کون ہوئے | ابو بکر صدیق رض | |
| ۷ | اپنے باپ کی زندگی مین اولاً کون خلیفہ ہوئے | ایضاً | |
| ۸ | پہلے ابو بکر صدیق رض نے انتظام مسلمین کا کام کسکو تفویض کیا | عمر رض کے | |
| ۹ | پہلے کون خلیفہ امیر المومنین کے لقب سے ملقب ہوئے | عمر رضی اللہ عنہ | |
| ۱۰ | پہلے بیت المال کسنے مقرر کیا۔ | " | بعض کہتے ہین کہ خلیفہ اول کے وقت مین اسکی ایجاد ہوی جبکہ اسکا پورا پورا انتظام آپ کے زمانہ مین ہوا۔ |
| ۱۱ | پہلے کن خلیفہ نے شہر آباد کئے۔ | " | آپنے مشرق مین بصرہ بسایا مصر مین فسطاط وعلی ہذا القیاس |
| ۱۲ | پہلے کس خلیفہ نے | " | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | مغرب و مشرق مین لشکر مرتب کیا | | |
| ۱۳ | خانا مین پہلے کسنے مصر سے مدینہ کو غلہ روانہ کیا۔ | عمر رض نے | |
| ۱۴ | بیت المال کا بند و بست بتقرر عملہ وغیرہ پہلے کسنے کیا۔ | ایضاً | |
| ۱۵ | سنہ ہجری کسنے مقرر کیا۔ | 〃 | ہجرت اگرچہ ۴ ربیع الاول کو ہوی تھی۔ لیکن آپ نے محرم کی پہلی تاریخ سے سال کا حساب شروع کیا۔ جو اسوقت تک رائج ہے اور اسلام کے ساتھ ہمیشہ باقی رہیگا۔ |
| ۱۶ | پہلے کون خلیفہ اپنی مان کی حیات مین وارث ہوے۔ | عثمان رض | |
| ۱۷ | پہلے عثمان رضی اللہ عنہ | علی کرم اللہ وجہہ نے | |

سے پہلی
=
=
=
=

سیوطی

تاریخ الخلفا

سیوطی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کے ہاتہہ پر کس نے بیعت کی۔ | | | |
| ۱۸ | پہلی مجاہدین کے لئے کس نے قطعات زمین جدا جدا مقرر کیے۔ | علی کرم اللہ وجہہ نے | | سیوطی |
| ۱۹ | پہلی اس امت پر کونسی بلا نازل ہوی۔ | قتل عثمان رض | | " |
| ۲۰ | بنی ہاشم کی پہلی خلیفہ کون ہین۔ | علی بن ابیطالب کرم اللہ وجہہ | | " |
| ۲۱ | پہلے حضرت علی رض سے کس نے بیعت کی؟ | طلحہ رضی اللہ عنہ نے | | تاریخ الخلفا |
| ۲۲ | خلفا مین حوض کوثر پہلی کسکا ورود ہوگا | علی کرم اللہ وجہہ کا | | سیوطی |
| ۲۳ | پہلے کس نے قضیہ فیصل کیا۔ | " | | " |
| ۲۴ | لوگون کے حالات معلوم کرنیکے لئے پہلے | " | | " |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | دفتر یا ذ کس نے مقرر کیا | | |
| سیوطی | ۲۵ | پہلے کس نے خلافت سے دست کشی کی۔ | حسن بن علی رض | جناب رسالت مآب نے آپ کے نسبت فرمایا کہ ان ابنی ھذا سید وسیصلح اللہ بہ بین فئتین عظیمتین من المسلمین آپ کی دست کشی اس ارشاد کی تعمیل تھی۔ |
| سیرۃ الخلفا | ۲۶ | پہلا بادشاہ اسلام میں کون ہے۔ | معاویہ بن ابی سفیان رض | |
| سیوطی | ۲۷ | دونوں خطبوں کے درمیان کس خلیفہ نے پہلے جلسہ کیا۔ | " | انہوں نے انیس سال خلافت کی۔ اور بیس برس نیابت خلفاء کی کی۔ آپ کی مہر میں یہ الفاظ کندہ تھے لکل عمل ثواب |
| | ۲۸ | پہلے کس خلیفہ نے اسلام میں قاعدہ مقرر کئے | " | |
| | ۲۹ | پہلے کس خلیفہ نے حاجب ونگہبان مقرر کیا | " | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٣٠ | عدالت کی کچہری پہلی کس نے مقرر کی | سلطان صالح نورالدین شہید نے | اسلام مین۔ | تاریخ الخلفاء |
| ٣١ | خلفا مین بحری جنگ پہلے کس نے کی۔ | معاویہ رضہ نے | اس جنگ مین قبرس فتح ہوا وہان جامع مسجد بنی۔ اسمین سترہ ہزار جہاز ہمراہ تھے۔ | حبیب السنین |
| ٣٢ | پہلی کسکو لئے السلام علیک یا امیر المومنین ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہا گیا۔ | امیر معاویہ رضہ کے لئے | | اوائل سیوطی |
| ٣٣ | پہلی کس نے جعلی مہر بنائی۔ اور خراج وصول کیا۔ | معن بن زایدہ نے | خلافت عمر رضی اللہ عنہ مین مگر اس جرم کی پاداش مین یہ قید بھی ہوگیا۔ | |
| ٣٤ | پہلے کس نے اپنی فوج سے حلف لیا۔ | امیر معاویہ رضہ نے | اطاعت کر لئے۔ | ״ |
| ٣٥ | حالت صحت مین اپنا ولیعہد پہلے کس نے مقرر کیا۔ | ״ | یزید کو ولیعہد کیا۔ کیونکہ اسمین سیاست کا بہت بڑا مادہ تھا۔ مگر ویسا ہی شریر النفس بھی تھا۔ | تاریخ الملوک |
| ٣٦ | پہلی کس نے راگ رنگ | یزید نے | | سیوطی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | سے نوشی اور فسق اختیار کیا ۔ | | |
| [illegible] | ۳۷ | پہلا بادشاہ کون ہے جسپر لعنت کی گئی اور جسکی عہد حکومت مین کعبہ منجنیق سے ڈہایا گیا کون ہے | یزید | اسکے زمانہ مین اہل بیت اور اصحاب کرام کی اہانت ہوی ۔ معاذ اللہ ۔ |
| = | ۳۸ | پہلی بادشاہ کون ہین کسکو جبار کا لقب ملا | نمرود بن کنعان کو | یہ بڑا متکبر تھا ۔ |
| = | ۳۹ | گہوڑون کو طلائی سامان پہلی کسنے پہنایا ۔ | معتز باللہ نے | اسلام مین ۔ |
| = | ۴۰ | پہلی کسنے سیاہ جہنڈیان اور سیاہ پھریری نکالی اور خراسان سے نکلا | ابو مسلم خراسانی نے | |
| [illegible] | ۴۱ | خلفای عباسیہ کا | عبداللہ بن محمد سفاح | چونکہ اسنے بہت سی مبطلین کا خون |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | پہلا خلیفہ کون تھا۔ | | بہا یا تھا۔ اسلئے اسکا لقب سفاح تھا |
| ۴۲ | اسلام مین پہلی کسنے لقب وزیر اختیار کیا | ابو سلمہ حفص بن سلیمان نے | یہ خلیفہ سفاح کا وزیر تھا۔ |
| ۴۳ | پہلے کسنے قواعد سلطنت اور ملک کو ہتم بالشان کیا | عبدالملک بن مروان نے | |
| ۴۴ | پہلے زبان خاص و عام پر کسکا لقب وزیر مشہور ہوا۔ | ابو سلمہ کا | وزیر سفاح |
| ۴۵ | پہلے کسنے خلیفہ کا لقب اپنے لئے تجویز کیا | ابو جعفر منصور نے | یہ سفاح کا بھائی تہا۔ بغداد کی تعمیر اسیکے وقت مین ہوئی۔ محل کسرا اور مدائن کو اسی نے منہدم کیا۔ |
| ۴۶ | پہلے کسنے اسلام مین سلطان کا لقب اختیار کیا۔ | محمود بن سبکتگین نے | خلیفہ قادر باللہ سے یہ لقب دیا تھا پہلے انکا لقب یمین الدولہ تھا۔ بعد فتح دیلم و قتل روافض و مجوس وغیرہ کے سلطان کا لقب ملا۔ ان کے زمانہ مین اسلام کی بڑی رونق ہوی۔ |

تاریخ الخلفا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷ | سلاطین ابوبیہ مین پہلا کون تھا۔ | صلاح الدین بن یوسف بن ایوب | مصر مین۔ |
| ۴۸ | خاندان دیالمہ کا پہلا بادشاہ جو دولہ کے لقب سے ملقب ہوا کون تھا۔ | ابوالحسن بن بویہ۔ | اسکا لقب عماد الدولہ تہا۔ جو المکتفی باللہ نے اُسکو دیا تہا۔ |
| ۴۹ | سلاطین عثمانیہ مین پہلے کسنے سلطان غازی کا لقب حاصل کیا | عثمان خان نے | اسکے نام کے ساتہہ یہ الفاظ بھی لکہے جاتے ہین السلطان الغازی المؤید المنصور۔ |
| ۵۰ | پہلے کسنے ملت اسلام مین خیانت کا بیج بویا اور جامع مسجدونمین خطبون کا پڑہنا موقوف کرایا۔ اور متعہ کا رواج دیا۔ بلکہ اس سے گزر کر جمع بین الاخوات والخالات اور لواطت کا | شاہ اسمٰعیل بن حیدر بن جنید بن ابراہیم بن شیخ خواجی بن صدرالدین بن شیخ صفی الدین اردبیلی نے۔ | |

تاریخ بیضاوی

تاریخ آل عثمان

| | | | |
|---|---|---|---|
| | رواج دیا۔ | | |
| ۵۱ | قزلباشوں مین کس نے پہلے تمرد و بغاوت اختیار کی۔ | شیخ جنید بن ابراہیم اردبیلی نے | |
| ۵۲ | پہلے کون بادشاہ مصر مین داخل ہوا اور چراکسہ کی لشکر کو متفرق کر دیا۔ اور سلطان حرمین نام رکھا گیا۔ | سلیم خان عثمانی | ملوک عثمانیہ مین پہلے ہی عراق عجم مین داخل ہوا۔ |
| ۵۳ | وزراء عثمانیہ مین سے پہلے کون جبل الفتح اور باب الابواب کے لیے لڑا۔ اور فتحیاب ہوا۔ | عثمان پاشا بن اوردموز | اسنے ملک عراق کو تباہ کیا اور اہل تشیع کی بیخ و بنیاد کو وہان سے اوکھیڑا۔ اور جبل الفتح پر قلعہ بنایا |
| ۵۴ | پہلا خلیفہ جس نے بخل اختیار کیا۔ اور | عبد الملک بن مروان | اسکے پہلے عام اجازت تھی یہانتک کہ ہر شخص خلیفہ پر جس امر مین چاہے |

رد از... سیپی

| | | | |
|---|---|---|---|
| | لوگون کو اپنے سامنے گفتگو کرنیسے منع کیا | | اعتراض کرسکتا تھا۔ |
| ۵۵ | پہلے کسنے فارسی دفتر کو عربی سے بدلدیا | عبدالملک بن مروان نے | اسیطرح رومی زبان کوبھی بدلدیا اسمین ولید سلیمان عمر بن عبدالعزیز کا بھی حصہ ہے۔ |
| ۵۶ | پہلے اسلام مین کسنے غدر کیا۔ | عمر بن سعید بن عاص نے | اسکو مروان نے اپنے بیٹے کے بعد ولی عہد مقرر کیا تھا جب اسنے غدر کیا تو عبدالملک نے اسکو قتل کرڈالا۔ |
| ۵۷ | پہلے کسنے درہم پر قل ہو اللہ احد لکھا | عبدالملک بن مروان نے۔ | |
| ۵۸ | پہلے کسکی خلافت مین تفرقہ واقع ہوا | سفاح کی | |
| ۵۹ | پہلے کس نے عباسؓ اور علی رضہ کی اولاد مین جھگڑا ڈلوایا | ” | |
| ۶۰ | پہلا خلیفہ جس کے | ” | |

سیوطی
=
=
=
=

| | | | |
|---|---|---|---|
| | مقرب منجم تھے اور نجوم پر عمل کیا کون تھا | | |
| ۶۱ | پہلی کس خلیفہ کے لئے سریانی اور عجمی سے کتابین ترجمہ ہوئین۔ | سفاح کے لئے | کلیلہ دمنہ اور اقلیدس اسکے عہد مین ترجمہ کی گئین۔ |
| ۶۲ | پہلے کس خلیفہ نے حجاز سے عراق تک ڈاک جاری کی۔ | مہدی عباسی نے | |
| ۶۳ | پہلی کون خلیفۃ اللہ کہلایا۔ | امام معتصم باللہ | اسکو امام ثمن بھی کہتے ہین ثمن کے معنی آٹھ کے ہین۔ اسکی دولت آٹھ سال اور آٹھ روز رہی رہی۔ یہ بنی عباس کا آٹھوان خلیفہ ہے اسنے آٹھ فتح کئے۔ آٹھ لڑکیان اور آٹھ لڑکے چھوڑ کر مرا۔ اکثر اسکو پاس ہر قسم کے آٹھ چیزین تھین۔ یہ لکھنے پڑھنے سے عاری تھا۔ اور نہایت دلاور اور دلیر تھا۔ |

تاریخ الخلفا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۴ | پہلے کسنے ترکیون کو اہل عرب کی جگہہ خدمات پر مامور کیا | منصور عباسی نے | |
| ۶۵ | پہلے کسنے ترکیون کو اپنے دربار مین دخل دیا اور اونکا لباس اختیار کیا۔ اور عربی لباس کو چھوڑ دیا۔ بغداد چھوڑکر سُرمن رائی مین سکونت اختیار کی۔ | معتصم نے | سُرمن رای وقاطول عراق مین دو شہر ہین۔ اور معتصم کے بنائی ہوئے ہیں۔ |
| ۶۶ | خلفا مین پہلے کسنے مذہبِ شافعی اختیار کیا | متوکل علی اللہ بن معتصم بن ہارون رشید نے | اسنے یہود اور نصاری کی لباس کو بدلدیا۔ اور نیز حکم دیا کہ اون کے دروازون پر شیاطین کی صورتین بنائی جائیں۔ تاکہ لباس اور مکان مین مسلمانون سے مشابہت نہو۔ سپاہی خدمتون سے ان کو نکالدیا۔ ان کی قبرونکو مٹادیا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | ایران کے بچون کی تعلیم مدارس اسلامی میں موقوف کرادی۔ اور اسکی نسبت تمام ممالک مین احکام بہیجے۔ سنت حنفیہ اور عقائد اشعریہ کو بھی ظاہر کیا۔ | |
| ۶۷ | خلفای عباسیہ مین پہلے کسنے اپنے باپ کو قتل کیا۔ | مستنصر باللہ | یہہ جب خلافت پر بیٹھا تو اپنے باپ کو خواب میں دیکھا کہ وہ کہتے تھے کہ تو نے مجھکو ناحق قتل کیا ہی۔ واللہ تو خلافت سے بہرہ مند نہوگا۔ اور چند ہی روز مین تیرا ٹہکانا دوزخ مین ہوگا۔ یہہ ہمیشہ مغلوب رہا۔ اور مرض خناق مین مبتلا ہوکر مرگیا۔ | تاریخ الخلفا |
| ۶۸ | پہلا خلیفہ جو سنگسار کیا گیا کون تہا۔ | معتمد | بعض کہتے ہین کہ یہ قتل کیا گیا۔ اور بعض کا قول ہی کہ زہر سے مارا گیا۔ اور بعض کہتے ہین کہ کوئین مین قید کیا گیا۔ اور وہین غم مین مرگیا۔ | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۶۹ | پہلے کس خلیفہ کے آنکہ دان مین سلائی پہیری گئی۔ | قاہر باللہ کے | | تاریخ الخلفا |
| ۷۰ | شاہان دیلم سے کون پہلے عراق کا حاکم ہوا | معز الدولہ | مستکفی باللہ کے زمانہ مین۔ | اوائل سیوطی |
| ۷۱ | مساجد بغداد مین پہلے کسکا نام سلطان کے ساتھہ خطبون مین پڑہا گیا۔ | سلطان ابو شجاع عضد الدولہ کا | فرات سے پہلی اسی نے عبور کیا | تاریخ بیضاوی |
| ۷۲ | سب سے پہلے پادشاہون مین کسنے دیوان مفرد بنایا۔ | حاکم بامر اللہ العبیدی الفاطمی نے | جسکا نام بیت المال خاصہ ہی تھا | اوائل سیوطی |
| ۷۳ | پہلے کون بیت المال کے متولی مقرر ہوے | ابو عبیدہ بن جراح رض | حضرت ابوبکر صدیق رض کے زمانہ مین | " |
| ۷۴ | پہلے کون امیر مکہ پر حاکم مقرر ہوا۔ | عتاب بن اسید رض | حجۃ الوداع کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سنہ عنایت کی تہی۔ | ، |
| ۷۵ | پہلے امیر مدینہ پر | سہل بن حنیف رض | حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے مقرر فرمایا تہا | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کون مقرر ہوا۔ | | | |
| ۷۶ | پہلے امیر کوفہ پر کون مقرر ہوا۔ | سعد بن ابی وقاص رض | حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مقرر فرمایا تھا | روائل سیوطی |
| ۷۷ | پہلے کون امیر مصر پر حاکم مقرر ہوا۔ | عمرو بن العاص رض | حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں | = |
| ۷۸ | پہلے کون امیر شام پر حاکم مقرر ہوا | ابو عبیدہ بن جراح رض | حضرت عمر رض کے زمانہ میں | = |
| ۷۹ | پہلے کس کے لئے السلام علیک ایہا الامیر کہا گیا۔ | مغیرہ بن شعبہ کے لئے۔ | اسکے قبل امرا کو صرف السلام علیکم ہی کہتے تھے۔ | = |
| ۸۰ | اہل چرکس سے پہلے کون مصر کا بادشاہ ہوا۔ | ملک ظاہر برقوق | اسنے سنہ ۷۸۴ھ میں بیعت لی۔ | = |
| ۸۱ | پہلے کون بصرہ اور کوفہ کا حاکم مقرر ہوا | زیاد بن ابیہ | ان دونوں شہر کو عراقین کہتے ہیں | = |
| ۸۲ | پہلے کس امیر کا انتقال بصرہ میں ہوا۔ | بشیر بن مروان کا | اور کوفہ میں اولاً مغیرہ نے انتقال کیا | = |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| روزکل سیکھی؟ | ۸۳ | پہلے کسنے پولیس مقرر کی۔ اور سواری مین گورز رکہنا اختیار کیا | زیاد بن ابیہ | |
| - | ۸۴ | پہلے کسنے قانون عجم کو اختیار کیا۔ اور اہل بازار سے ٹکس چوکیداری لیا۔ | " | |
| - | ۸۵ | پہلے کس نے دفتر کا نام زمام رکھا۔ | عبدالملک نے | بلحاظ ضبط مضامین جیسا کہ لگام سے گہوڑا ضبط مین ہوتا ہی۔ زمام کے معنی لگام کے ہین۔ |
| - | ۸۶ | دنیا مین پہلا بادشاہ کون تھا۔ | کیومرث بن آدم علیہ السلام | |
| اصل التشریخ؟ | ۸۷ | پہلے کس بادشاہ نے جنات اور عفاریت مجسم سے جنگ کی۔ | طہمورث نے | بادشاہان بنی آدم مین یہ تیسرا ہی نیشاپور اور مرو اسیکا بنایا ہوا ہی اسیکے زمانہ مین قحط اور وباکا نزول ہوا۔ اور بت پرستی شروع ہوی اسکی وجہ یہہ تھی کہ جب قحط شروع |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ہوا تو لوگون نے ایک مرد بزرگ اور صالح کی ہمشکل (جسکو مرے تہوڑا ہی عرصہ گزرا تہا) ایک تصویر بنائی۔ اور اس کی پرستش شروع کی۔ اور اس سے توسل چاہنے لگے۔ |
| ۸۸ | پہلے کس بادشاہ نے گہوڑون کی زین اور ہتیار اور آلات حرب نکالے۔ اور فوج تیار کی۔ اور ملکون کو بسایا۔ | جمشید نے | یہہ بادشاہان بنی آدم مین چوتہا ہے۔ یہ حکیم اور منجم اور عادل اور نہایت حسین تہا۔ اور تمام دنیا کے بادشاہ اسکے مطیع تھے۔ اخیر مین اس نے جبر و سرکشی اختیار کی اور تعظیما اپنے ہمشکل بتون کے بنانیکا حکم دیا۔ شراب اسیکی ایجاد ہے اوسکے استعمال سے اسمین سرکشی پیدا ہوگئی تہا اسلئے حدیث مین وارد ہے شارب الخمر کعابد الوثن یعنی شراب پینے والا مثل بت پرست کے ہے خدا نے اسپر ضحاک کو مسلط کیا۔ اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | اسنے اسکو قتل کیا اور اسنے سنہ کو مٹایا۔ |
| ذکرہ البیضاوی | ۸۹ | پہلے کسنے ملک الملوک العادلہ کا خطاب حاصل کیا۔ | سکندر جنکا لقب ذو القرنین ہے | |
| اوائل سیوطی | ۹۰ | پہلے کسنے مشرق سے مغرب تک حکومت کی | نمرود بن کنعان نے | بعضون نے کہا ہی کہ تمام روی زمین کی حکومت دو مسلمانون کو حاصل ہوی تھی اور دو کافرون کو مسلمانون مین سلیمان۔ اور سکندر اور کافرون مین نمرود اور بخت نصر |
| البدور السافرہ | ۹۱ | پہلے کس بادشاہ نے کوہ قاف تک سیاحت کی۔ | ذو القرنین نے | |
| بہجۃ التواریخ | ۹۲ | پہلے کسنے دنیا کی سیاحت مع لشکر کی | شیخ رحمت اللہ نے | |
| | ۹۳ | پہلے کسنے تمام دنیا کی حکومت حاصل کی | شیخ شاہ نے | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | اور شیاطین تک مسخر کیئے۔ اور تمام صحرا و جبال کا مالک بنا | | |
| ۹۴ | پادشاہان دادنیہ مین پہلے کسنے تجرد اختیار کیا۔ اور پہاڑ مین بیٹھکر عبادت کی۔ | شیخ شاہ نے | یہ وہین حالت سجود مین قتل ہوئی ان کے قاتلین پر خدا نے طہمورث کو اطلاع دی۔ اوس نے اون سے انتقام لیا۔ جہان قاتل قتل ہوئے وہین شہر بلخ کی بنا ڈالی گئی۔ یہہ ادریس کے شاگرد تھے۔ ملک وحکمت کے جامع تھے۔ |
| ۹۵ | قبل طوفان کے پہلے کون مصر کا پادشاہ ہوا | نقراوس بن مصر ہے۔ | اسنے مصر کو اپنے باپ کے نام سے موسوم کیا |
| ۹۶ | آل ساسان کا پہلا پادشاہ کون تھا۔ | اردشیر بابک | اسی نے رعایا کے طبقے قرار دئے اور کتب اداب ملوکیہ کے بلحاظ معاملات دینی و دنیوی کی ترتیب دی۔ اور دربار شاہی مین مراتب قرار دئے۔ اور عہدہ قاضی القضاۃ قائم کیا۔ اس کی سلطنت مین دو آدمی |

روز [illegible]

روز [illegible]

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ایسے تھے کہ تمام علما، امیران سب کا قرار داد انہیں کی رای پر تھا۔ |
| ۹۷ | پہلے کسنے سال کا اندازہ کیا۔ اور خلیج نکالا۔ نیل پر پل بنایا۔ اور مقیاس کو ازروی علم ہندسہ وضع کیا | یوسف علیہ السلام | آپ کے پہلے اس فن سے کوئی ماہر نہ تھا۔ یہہ واقعہ ملک ریان بن ولید کے زمانہ مین ظاہر ہوا۔ یعنے جب کہ اوسنے آپ کا امتحان لیا۔ |
| ۹۸ | پہلے کون عورت مصر کی پادشاہ ہوی۔ | جبرویا بنت طیطیس | یہ وہی عورت ہے جس نے ابراہیم علیہ السلام کی بی بی سارہ کو ہاجرہ ہبہ کی تھی - یہ فن سحر مین بڑی ماہر تھی۔ اسنے ایک محل بنایا تھا۔ اور تمام پادشاہان روی زمین کی شکلین مع افواج کے اوسپر منقش کی تہین۔ جب کوئی پاشاہ اوسکے ساتھ مخاصمت کرنا چاہتا تو وہ اوس فوج کی تصویر کے ذریعہ سے اون کے لشکرون کو صدمہ پہونچاتی تھی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹ | شاہان کیانی سے<br>کون بادشاہ باختیار<br>خود حکومت سے<br>دست کش ہوا۔ | اسکندر | جنھون نے تخلیہ وعبادت کو تخت [illegible]<br>ترجیح دی۔ اس کی وجہ یہہ ہوی<br>تھی کہ جب آکر سد یاجوج وماجوج سے<br>واپس آنے تھے۔ شہر بابل مین<br>پہونچے تو سنا کہ یہان ایک غار<br>قابل دید ہی۔ اسمین عجیب وغریب<br>صنعتین ہیں۔ غار پر پہونچکر اوسکے<br>دروازہ پر کچھ توقف کیا۔ دیکھتے ہین<br>کہ بزبان سریانی اوسپر یہ لکھا ہوا ہے<br>یا من نال المنی۔ وامن الفنا<br>اے شخص جو مراد کو پہونچا۔ اور فنا سے بے غم ہوا<br>ووصل الی ہہنا۔ اقرأ وافتکر<br>اور یہانتک پہونچا۔ اسکو پڑھ اور سوچ<br>وادخل الباب واعتبر واعلم<br>اور در اندر آکر عبرت لے اور جان لے<br>انی ملکت البلاد وحکمت علی العباد<br>کہ میں شہروں کا مالک تھا اور بندوں کا حاکم |

وما نلت من الدنیا المراد

انکی سینے دنیا سے پوری مراد نہ پائی

جب وہ اندر گئے تو انہون نے ایک

شخص بڑے سر لانبے قد کا دیکھا

طلائی تخت پر جلوہ فرما تہا۔ اوس کا

سیدہا ہاتہہ بندہا اور بایان کہلا ہوا

تہا۔ خزانہ کی کنجیان سرہانے رکھی

ہوی تہین۔ اور ایک تختی جو اسکے

سر کے پاس تہی یہ لکہا ہوا تہا۔

قد ملکنا المال وجمعناہ اور

ہم مال پائے اور جمع کیا

اوسکے پشت پر یہ لکہا تہا ثم رجعنا

پہر ہم آئے

وترکناہ۔ دوسری تختی پر

مال کو چہوڑ گئے

یہ لکہا ہوا تہا لقد عمرت فی الزمن

مین اچہے زمانہ میں

السعید وکنت من الحوادث

تہا۔ اور آفات سے

فی امان وقاربت الثریا فی

امن ۔ اور بلندی میں ثریا کے برابر تہا لیکن

علو فصرت علی السریر کما ترانی

بالآخر میری یہ حالت ہو گئی ہے جو تو دیکہتا ہے

سکندر نے جب یہ دیکہا تو کہا

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | سُبحان الملک الباقی الذی لا عزال له (مالک ہے وہ باوسا باقی جس کے سلطنت کو زوال نہیں) اور ایک ہیبت اور خوف اون کے دلمین طاری ہوا اور آنہوں نے اپنی ساری حکومت چھوڑ دی۔ اور عزلت اور عبادت اختیار کی۔ اس سے گویا آپ کو خدا نے دو نون قسم کی نعمتون سے سرفراز کیا۔ دولت دنیا بھی دی اور دولت دین بھی۔ |

## فصل چہاردہم متعلق قضاء و افتاء و رشوت وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ابتدای اسلام مین اولاً حکم قضا مین کس نے اجتہاد کیا۔ | ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے | |
| ۲ | صحابہ کرام مین پہلے فتوے کس نے دیا | ,, | تاریخ فقہا مین مذکور ہی کہ جب ماعز نے تین مرتبہ زنا کا اقرار کیا تو آپ نے فرمایا کہ اسے ماعز اگر تو چوتھی مرتبہ اقرار کریگا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تجھپر رجم کا حکم فرماوین گے |

تاریخ الفقہاء

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تاریخ الصحابہ | ۳ | اسلام مین قاضی اول کون ہوئے۔ | عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ | خلیفۂ اول کے خلافت کے زمانہ مین آپ قاضی تھے۔ |
| - | ۴ | قاضی کو پہلے ماہوار بیت المال سے کس نے مقرر کیا۔ | " | زید بن ثابت رضہ کو آپ نے قاضی مقرر کیا تہا۔ اور ماہوار بہی کردی تہی |
| - | ۵ | یمن کے طرف جناب رسالت مآب صلعم نے پہلے کسکو قاضی مقرر کرکر بہیجا۔ | علی بن ابیطالب رضی اللہ عنہ کو | جب اس عہدہ پر آپ مامور ہوئے تو آپ نے آنحضرت صلعم سے عرض کیا کہ آپ مجہکو کیون یمن کی طرف روانہ فرماتے ہین حالانکہ اس عہدہ کی مجہہ مین لیاقت نہین ہے۔ تو آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ جاؤ۔ خدا تمہین ہدایت کریگا۔ تمہاری زبان کو ثابت رکہیگا۔ عمر رضی اللہ عنہ اپنے خطبہ مین کہا کرتے تہے علي اقضانا یعنے حضرت علی ہم سب سے زیادہ عہدۂ قضا کے اہل ہین۔ |
| تاریخ الخلفاء | ۶ | پہلے کس نے قاضی مقرر کیا۔ | | اسمین علما کا اختلاف ہے۔ اہل عراق کا قول ہے کہ عمر رضہ نے شریح رضہ کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قاضی مقرر کرکے کوفہ کو بھیجا اور مدینہ کی قضاءت پر یزید بن اخت النمر کو۔ امام سیوطی سیرۃ الخلفا مین لکھتے ہین کہ پہلے قاضی ابوبکر رض نے مقرر کیا ( اور آپ کی مہر مین یہ عبارت کندہ تھی۔ نعم القادر اللہ اور آپ کی ہاتھ مین جناب رسالت مآب ص کی انگشتری تھی ) آپ کے قاضی عمر رض تھے۔ اور کاتب عثمان رض۔ (حضرت عمر رض کی مہر مین یہ عبارت کندہ تھی۔ کفی بالموت واعظا۔ اور عثمان رض کے مہر مین یہہ عبارت کندہ تھی۔ محمد رسول اللہ اور کہتے ہین کہ آپ کے ہاتھہ مین جناب رسالت مآب کی انگشتری تھی۔ مقام قبا مین ایک کوئے مین گر پڑی۔ بعض کہتے ہین کہ آپ کی ہاتھہ مین انگشتری علی رض کی تھی | | | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | جسپر یہ نقش تھا الملک للہ الواحد القہار اور آپ کے قاضی شریح بن حرث رہ تھے۔ | |
| ۷ | پہلے کس نے حکم تقرر کیا۔ | عمر رضی اللہ عنہ نے | ایک گھوڑے کی بیع وشرا مین نزاع واقع ہوا تھا۔ اسلئے آپ نے پنچایت کرائی۔ | اوائل سیوطی |
| ۸ | اسلام میں منصب قضا پہلے کسکو ملا۔ | عبداللہ بن نوفل بن حرث بن عبد المطلب کو | انکو معاویہ رہ نے سنہ ۴۲ ہجری مین مدینہ کا قاضی بنایا تہا۔ یعنی خلفاء اربعہ کے بعد | " |
| ۹ | پہلے کوفہ مین قاضی کون بنائے گئے۔ | سلمان بن ربیعہ باہلی رہ | صرف چالیس روز تک اجلاس کیا کیے مگر مقدمہ رجوع نہوا۔ اس سے اوس زمانہ کے لوگون کی ایمانداری معلوم ہوسکتی ہے۔ | " |
| ۱۰ | ایضاً بصرہ مین | ابو مریم بن صبیح الحنفی | | " |
| ۱۱ | " کوفہ مین | جبیر بن قشعم | | " |
| ۱۲ | " شام مین | ابو الدرداء | | " |
| ۱۳ | " فلسطین مین | عبادہ بن صامت | | " |
| ۱۴ | " مصر مین | قیس بن ابی العاص سہمی | | " |

| نمبر | سوال | جواب | کیفیت | ماخذ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | پہلے قاضی مصر میں کون کئے گئے تھے۔ | کعب بن یسار عیسی | یہہ صحابی تھے۔ ایام جاہلیت مین یہ قاضی تھے۔ مگر جب عمر رض نے اس خدمت کے لئے خواہش کی تو اوس کے قبول کرنے سے انکار کیا۔ | روائل سیوطی |
| ۱۶ | دولت عثمانیہ کے پہلے قاضی کون ہیں۔ | طورثون | عثمان اول کے انتخاب سے انکا تقرر ہوا تھا۔ | تاریخ آل عثمان |
| ۱۷ | اول مدرس مدارس عثمانیہ کون تھے | مولانا محی الدین | آپ کے تصنیفات مقبول عالم ہین آپ خطیب زادہ کے خطاب سے مشہور تھے | ایضاً |
| ۱۸ | پہلے قاضی القضاۃ کا خطاب کسکو ہوا۔ | قاضی ابو یوسف کو | آپ نے علماء کا ایک خاص لباس مقرر کیا حنفیہ کے کتب اصول فقہ کی ترتیب دی۔ اور اونکے مسائل کو مشتہر کیا۔ اور ابو حنیفہ رح کے علم کو پہیلایا بعض کہتے ہین کہ اگر ابو یوسف نہوتے تو ابو حنیفہ کی شہرت نہوتی۔ | تاریخ الخلفاء |
| ۱۹ | شافعیہ مین پہلے کون قاضی بنایا گیا۔ | امام ابو العباس بن شریح | ان پر اعتراض ہوا تھا کہ تم نے اسمعاملہ مین حنفیہ کی تقلید کی۔ | اوائل سیوطی |
| ۲۰ | پہلے مصر مین چارون | ملک طاہر بیبرس | سنہ ۶۶۳ھ مین یہ تقرر ہوا تہا۔ اسکی | ایضاً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | مذہب کی چار قاضی کس نے مقرر کیے | | وجہ یہہ ہوی تھی کہ اُسنے ایک مسئلہ قاضی تاج الدین بن بنت الاعز سے پوچھا۔ اوہون نے اس مین دخل دینا نچاہا۔ کیونکہ یہ شافعی المذہب تہے۔ اونسے کہا گیا کہ تم اپنے نائب حنفی المذہب سے کہو کہ وہ فیصلہ کرے اوہون نے یہ بھی گوارا نہ کیا۔ حالانکہ قاضی شافعی مذہب جسکو چاہتے مذاہب ثلثہ سے نائب بنا لیتے تھے۔ ناچار ہر مذہب کا ایک قاضی مقرر کیا گیا۔ |
| اوائل سیوطی | ۲۱ | پہلے کسنے قضا مین ظلم کیا۔ | بلال ابن بردہ نے | یہہ بصرہ کی امیر و قاضی تھے۔ دل کا میلان جسکی طرف دیکھتے اوسکے موافق فیصلہ کر دیتے۔ |
| مستطرف | ۲۲ | پہلے کس نے کہا القاضی کالغریق فی البحر الاخضر الی متی یسبح و انکان سابحا یعنی قاضی بمنزلہ اس | امام اعظم رضی نے | ابن ہبیرہ امیر بصرہ نے آپ سے کہا کہ قضا قبول کرین۔ آپ نے انکار کیا۔ اس انکار پر اس قدر کوڑے مارے گئے کہ موہنہ ورم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | شخص کے ہی جو دریامین گراہو وہ کبتک تیر سکتا ہی اگرچہ تیراک ہو۔ | | کر گیا۔ پہر بہی آپ نے یہی فرمایا کہ یہہ کوڑون کے مار آسمان مین آخرت کی آہنی گرزون سے اور اس سے کہ مین اُس روز ذلیل بنایا جاؤن۔ حدیث مین آیا ہی کہ القضاۃ جسور الناس یوم القیامۃ یمرون علی ظہورھم | |
| ۲۳ | گواہون سی خفیہ سوالات پہلے کس نے کیئے۔ | شریح نے | آپ پر یہ اعتراض ہوا تہا کہ یہ نئی بات کیون اختیار کی گئی۔ آپ نے کہا کہ لوگون نے بہت سے ایسی باتین اختیار کی ہین۔ لہذا مینے بہی یہہ نئی بات پیدا کی (شریح بنی امیہ سی تہی) | ردالمحتار |
| ۲۴ | لڑکون کی شہادت پر پہلی کس نے فیصلہ کیا | مروان بن حکم نے | شاید اس خیال سے کہ ان کے گواہی مین جہوٹ کا احتمال کم ہے (مترجم) | ردالمحتار سیوطی |
| ۲۵ | پہلے کس نے مدعی سے گواہ طلب کیئے۔ | عثمان بن عفان نے | یعنے ایسی صورتمین کہ مقروض مثبت بہ دعوی تہا۔ | ریاض |
| ۲۶ | پہلے کس نے گواہونکو | دانیال علیہ السلام نے | مسماۃ سوسن کی نسبت زنا کا | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | جدا کر کے اظہار قلمبند کئے گئے۔ | | دونوں سے پیش ہوا۔ اس واقعہ کے دو گواہ گزرے۔ تو آپ نے ایک سے پوچھا کہ کس سے اور کس مقام پر یہ فعل سرزد ہوا۔ اوس نے کہا کہ ایک جوان آدمی سے فلاں باغ میں امرود کے درخت کے نیچے۔ دوسرے نے کہا کہ سیب کے درخت کے نیچے جب شہادت میں تناقض واقع ہوا تو آپ نے بددعا کی تو آسمان سے آگ نازل ہوئی جس نے دونوں کو جلا دیا۔ اللہ نے اس فیصلہ سے سوسن کو بری کر دیا۔ بہر حال یہ شہادت باقاعدہ پہلے پہل لی گئی تھی | |
| ۲۷ | اول کس قاضی نے یتامے کے مال کی نگہداشت کی۔ | عبدالرحمن بن معاویہ بن خدیج نے | عمر بن عبدالعزیز بن مروان کے زمانہ میں۔ | اوائل سیوطی |
| ۲۸ | پہلے کس قاضی کے | ابوالحسن علی بن | مصر میں پہلے ہی قاضی القضاۃ کی | ایضاً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | امام کا فرمان جاری ہوا اور کسی کو تعلق بہ عہدہ کے لیے چاند دیکھنا ... ہو گیا۔ | نعمان نے | لقب سے مشہور ہوئے۔ پہلے قاضی القضاۃ کا لقب سوای بغداد کے کہین نہین تھا۔ |
| ۲۹ | پہلے اس نے عہدۂ قضاء سے انکار کیا اور انکار پر قید ہوئے اور کوڑے کھائے | امام اعظم رح نے | خلیفہ منصور نے آپکو قاضی بنانا چاہا آپنے فرمایا کہ ای امیر مین اس خدمت کی صلاحیت نہین رکہتا۔ خلیفہ نے کہا کہ تم جھوٹے ہو آپنے فرمایا کہ اگر مین جھوٹا ہون تو بدرجہ اولے اس خدمت کے لایق نہین ہون کہ جھوٹا قضاء کے لایق نہین۔ اوسی وقت قید خانہ مین بھیجے گئے (تاریخ بغداد) |
| ۳۰ | پہلے سے قبول خدمت قضاء سے اعراض کیا | نصر بن علی نے | یہ بصرہ مین تھے۔ لوگون نے انسے قبول خدمت قضاء کی درخواست کی۔ انہون نے انکار کیا جب زیادہ اصرار ہوا تو مکان مین گئے اور چت لیٹ کر کہا کہ ایخدا تو جانتا ہے کہ مین اس خدمت سے بیزار ہون (نزہۃ ثقات) |

تاریخ الخلفاء

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | مجھکو تو اپنے پاس بلا لے۔ چنانچہ اوسی وقت آپکا انتقال ہوا۔ |
| ۳۱ | صحابۂ کرام میں سے خلفاء اربعہ کے بعد پہلے کسنے فتوے دیا۔ اور خدمت قضا کو قبول کیا۔ | عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے | عبادلہ صحابہ میں ایک جماعت کا نام ہے جنہوں نے سچائی کے ساتھ [illegible] ادا کیا۔ اونمیں سے عبد اللہ بن عباس و سید العباد اوکی لقب [illegible] یہہ ابن عمر و عبد اللہ بن عمرو بن العاص و عبد اللہ بن زبیر یہہ سب صاحب فضیلتیں تھے۔ [illegible] صحابی کی اولاد۔ اور خود بھی صحابی تھے |
| ۳۲ | ابتدای اسلام میں کون کون پہلے عہدۂ قضا پر مامور ہوے۔ | حضرت ابوبکر رضہ کے قاضی عمر رضہ تھے۔ حضرت عمر رضہ کے قاضی یزید بن اخت النمر اور شریح تھے۔ حضرت عثمان رضہ کے | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | - | | قاضی کعب بن سوار ۔ حضرت علی رضہ کے قاضی شریح بن الحرث رضی اللہ عنہم |
| | **فصل پانزدہم متعلق علوم وفنون وتصانیف** | | |
| ۱ | پہلے کس نے قرآن مجید کو جمع کیا ۔ اور مصحف نام رکھا ۔ | ابوبکر صدیق رضہ نے | |
| ۲ | اختلاف لغات کے وقت پہلے قران کو لغت قریش پر کس نے جمع کیا | عثمان رضہ نے | |
| ۳ | پہلی کون کتاب آدم علیہ السلام پر نازل ہوئی | کتاب المعجم | یعنی الف ب ت تا آخر ۲۹ حرف |
| ۴ | پہلے کس نے قرآن میں نقطے لگائے ۔ | ابوالاسود دوئلی رضہ | عبدالملک بن مروان کے حکم سے بعض کہتے ہیں کہ حسن بصری اور یحییٰ بن یعمر نے لگائے ۔ اور بعض کا قول ہے کہ نصر بن عاصم الیثی نے |
| ۵ | پہلے عشرہ قراءت کس نے جمع کیا ۔ | حفص بن عمرو دوری نے | |

رسائل سیوطی

علامہ سیوطی

رسائل سیوطی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | مدینہ مین علم قرآن وحدیث مین پہلے کون مشہور ہوی۔ | اعرج بن عبدالرحمن | سنہ ۱۱۷ھ مین اسکندریہ مین آپکی وفات ہوی۔ |
| ۷ | پہلی قرآن کی تفسیر کسنے لکھی۔ | مالک بن انس نے | بالاسناد موطا کی طرح ہے۔ |
| ۸ | غرائب القرآن کو پہلے کسنے جمع کیا۔ | ابو عبیدہ معمر بن المثنی۔ نے | نافع بن ارزق نے ابن عباس رضہ سے کچھ سوالات کئے تھے اونسے انہون نے اسکو اخذ کیا ہے |
| ۹ | احکام القرآن پہلے کسنے تصنیف کی۔ | امام شافعی رحمہ نے | |
| ۱۰ | روایت قرآن پہلے کہان شائع ہوی اور کسکے ذریعہ سے | دمشق مین ہشام بن اسمعیل رحمہ سے | اور فلسطین مین وہب بن عبدالرحمن سے |
| ۱۱ | مصر مین پہلے کسنے تفسیر لکھی۔ اور روایت شائع کی۔ | شیخ الاسلام عزالدین بن عبدالسلام رحمہ نے | |
| ۱۲ | مفسرین کا پہلا طبقہ | صحابہ رضوان اللہ | صحابہ کے بعد اس فن مین اہل مکہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کونسا ہے۔ | تعالیٰ علیہم اجمعین | معتبر سمجھتے ہین کیونکہ انہون نے عبداللہ بن عباس رض سے سند حاصل کی ہے | |
| ۱۳ | حدیث کی تدوین پہلے کس نے کی۔ | ابن شہاب نے | عمر بن عبدالعزیز کی خواہش سے ہے۔ | ازابن سعید [illegible] |
| ۱۴ | پہلے احادیث سند بدون موقوف و منقطع کے کسنے انتخاب کیا۔ | عبداللہ ابن موسیٰ کوفی و مسدد بصری و اسید بن موسیٰ شامی نے | ابتدای سنہ ہجری مین کوفہ مین عبداللہ ابن موسیٰ نے اور بصرہ مین مسدد نے مصر مین اسید بن موسیٰ الاموی نے | ایضاً |
| ۱۵ | پہلے کس نے مسند تصنیف کی۔ | نعیم رح نے | بعض کو اسمین اختلاف ہے | ایضاً |
| ۱۶ | پہلے احادیث صحیح کسنے جمع کین۔ | امام بخاری رح نے | | ایضاً |
| ۱۷ | پہلے کسنے جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ و سلم پر افترا کیا۔ | عبداللہ بن سبا یہودی نے | یہہ اصل مین یہودی تہا۔ اسلام کے پیرایہ مین اس نے مسلمانون مین فساد ڈالنا چاہا۔ حضرت عثمان رض کے زمانہ مین شام گیا۔ جب وہان ناکام رہا تو مصر چلا آیا۔ اور حضرت رسول اللہ | ایضاً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | صلے اللہ علیہ وسلم پر افترا کی حضرت علی رضہ نے اوسکی گرفتاری کا حکم دیا تھا فرار ہوگیا۔ پھر گرفتار ہو کر مارا گیا۔ |
| اوائل سیوطی | ۱۸ | پہلے غرائب الاحادیث کی تصنیف کس نے کی | نضر بن شمیل نے | اسمین بھی بعضون کو اختلاف ہے۔ |
| ایضاً | ۱۹ | اختلاف احادیث مین پہلے کس نے بحث کی | امام شافعی رح نے | |
| ایضاً | ۲۰ | انواع حدیث کی ترتیب جو اسوقت تک مشہور ہے پہلے کس نے کی۔ | ابن صلاح نے | ان کی کتاب اس فن مین مختصر کے نام سے مشہور ہے۔ |
| ایضاً | ۲۱ | انواع حدیث کی ترتیب بحروف تہجی اور اون کے ماخذ کی علامت حروف مفردہ ومرکبہ سے پہلے کس نے بتائی | علامہ جلال الدین سیوطی نے | |
| ایضاً | ۲۲ | علم اوائل مین پہلے کس نے تصنیف کی | امام عسکری رح نے | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۳ | سب سے پہلے قرن ثانی مین ملک مغرب مین علم حدیث کا رواج کس سے ہوا | صعصعہ بن سلام دمشقی سے | | اوائل سیوطی |
| ۲۴ | چہل حدیث کا رواج پہلے کس نے دیا۔ | حافظ ابو طاہر سلفی رح نے | | ـ |
| ۲۵ | علم حدیث کی تعلیم کیلئے دمشق مین پہلے ایک مکان خاص بنام دارالحدیث کس نے بنایا۔ | نور الدین شہید نے | اسکے بعد مصر مین ملک طالح نے بھی ایک مکان بنایا۔ | محاضرہ سیوطی |
| ۲۶ | غزوات مین پہلی تصنیف کس کی ہے۔ | عروہ بن زبیر کی | | اوائل سیوطی |
| ۲۷ | غزوات آنحضرت صلعم پہلے کس نے جمع کئے | محمد بن اسحاق رح نے | | ـ |
| ۲۸ | پہلا طبقہ صحابہ کا کونسا ہے | طبقہ سابقین مالاسلام مثل | کل صحابہ کی تعداد ایک لاکھ چودہ ہزار تھی جنہون نے آپکو دیکھا آپ کی | طبقات صحابہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | ابوبکرؓ عمرؓ عثمانؓ علیؓ حمزہؓ بلالؓ | صحبت حاصل کی۔ اور آپ سے روایت کی۔ |
| ذکرہ السیوطی فی المحاضرہ | ۲۹ | فقہاء علماء کا پہلا طبقہ کونسا ہے | طبقہ صحابہ ہے مثل ابوبکرؓ عمرؓ عثمانؓ علیؓ وغیرہم رضی اللہ عنہم | |
| اوائل سیوطی | ۳۰ | اصول فقہ میں پہلی تصنیف کسکی ہے | امام شافعی رح کی | |
| " | ۳۱ | پہلے علم خلاف کی وضع کس نے کی۔ | ابو یزید دبوسی نے | یہہ ائمہ حنفیہ سے تھے۔ انہوں نے سنہ ۴۳۰ھ میں انتقال کیا۔ |
| " | ۳۲ | پہلے اس امت سے کونسا علم مفقود ہوگا | علم فرائض | |
| " | ۳۳ | مصر میں پہلے کس سے علم فقہ کا ظہور ہوا۔ | یزید بن ابی حبیب سے۔ | |
| " | ۳۴ | پہلے مصر میں فقہ مالکی کس نے شائع کیا۔ | عبدالرحیم بن خالد رح نے۔ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵ | پہلی علم نحو کسنے وضع کیا | علی ابن ابیطالب نے | |
| ۳۶ | علم نحو مین پہلا کونسا باب ابوالاسود نے ترتیب دیا۔ | باب تعجب | ابوالاسود کے بعد میمون اقرن نے عبداللہ ابن اسحٰق وغیرہ نے علم نحو کو اور رواج دیا۔ |
| ۳۷ | اہل کوفہ میں پہلے علم نحو مین کس نے تصنیف کی۔ | ابوجعفر دوسی استاد کسائی نے | |
| ۳۸ | پہلے علم صرف کسنے وضع کیا۔ | معاذ بن مسلم نے | سنہ ۱۸ ہجری مین انتقال کیا انکی عمر بہت بڑی تھی۔ انکے پوتے تک سامنے مرچکے تھے۔ چنانچہ ایک شاعر نے ان کے عمر کی تعریف مین لکھا ہے اِن معاذ بن مسلم رجل (تحقیق معاذ بن مسلم وہ شخص ہیں کہ) قد ضج من طول عمرہ الابد (ان کے عمر کی تعریف لفظ ابد سے کیجائے تو صحیح ہے) |
| ۳۹ | پہلے کس نے علم صرف کو ایک مستقل علم بنایا | ابوعثمان مازنی نے | یعنی علم نحو سے اسکو علیحدہ کیا اور اوسکے خاص خاص ابواب مقرر کیئے |
| ۴۰ | لغت کو حروف تہجی کے لحاظ سے پہلے کس نے | خلیل ابن احمد نے | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | مرتب کیا۔ | | |
| اوائل سیوطی | ۴۱ | علم معانی وبیان مین پہلے تصنیف کسنے کی | شیخ عبد القاہر جرجانی نے | |
| " | ۴۲ | پہلے علم بدیع مین کسنے تصنیف کی۔ | عبد اللہ بن معتز نے | سنہ ۲۷۴ ہجری مین ایک مستقل کتاب اس فن مین انہون نے تالیف کی اور اس مین فن بدیع کے صرف پانچ باب ہین۔ استعارہ۔ رد العجز علی الصدر۔ تجنیس۔ مطابقت۔ مذہب کلامی۔ |
| " | ۴۳ | پہلے قصہ گوئی کسنے کی۔ | عبید بن عمیر نے | امام سیوطی کتاب الثقات سے نقل کرتے ہین کہ آنحضرت صلعم کے زمانہ مین قصہ گوئی کی عادت نہ تھی اور نہ ابو بکر رض۔ و عمر رض کے زمانہ مین۔ اسکی ایجاد معاویہ رض کے زمانہ مین ہوئی جبکہ صحابہ مین جھگڑا تھا۔ |
| " | ۴۴ | مکہ مین " | " | بعض اسود بن سریع صحابی کے طرف اسکا انتساب کرتے ہین۔ |
| " | ۴۵ | مصر مین " | سلیم بن عتر نے | سنہ ۳۹ ہجری مین۔ |

رابعہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۶ | مصر مین پہلے احوال ومقامات اولیاءاللہ کی ترتیب کس نے دی | ذوالنون مصری نے | |
| ۴۷ | بغداد مین پہلے احوال ومقامات صوفیہ کرام کو یعنی صفاء فکر شوق ذوق قرب انس محبت۔ معرفت فنا۔ بقا وغیرہ کو کسنے بیان کیا۔ | ابوحمزہ محمد بن ابراہیم بغدادی صوفی نے | یہہ سری سقطی کے ہمعصر مین انکا وصال سنہ ۲۸۹ ہجری مین ہوا۔ |
| ۴۸ | پہلے کسکا نام صوفی ہوا۔ اور کسنے علوم قلوب مین زبان کہولی | ابوہاشم صوفی نے | انکا مولد کوفہ تھا۔ اور مقام شام مین۔ انکا یہہ قول یاد رکہنے کے قابل ہے۔ لقلع الجبال بالابر اسہل من اخراج الکبر من القلوب۔ یعنی سوئی سے پہاڑ کہودنا آسان ہی مگر غرور کا دل سے نکالنا مشکل ہے۔ |
| ۴۹ | شہر مرو مین احوال صوفیہ کی اشاعت | امام ابوالعباس مروزی نے | آپ فقیہ اور محدث بہی تھے۔ اور اپنے زمانہ کے شیخ التصوف تھے۔ آپکا |

مقامات المشائخ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | پہلے کہان سے علوم و فنون کے چشمے جاری ہوئے۔ | ہند سے | |
| ۵۶ | پہلے علم خواص اشجار اور طب کی تدوین کس نے کی۔ | سلیمان ع نے | حدیث شریف مین ہے کہ آپ جب نماز کو کھڑے ہوتے تھے تو ایک جھاڑ اپنے سامنے اوگا ہوا دیکھتے تھے اور اُس سے اوسکی خاصیتین دریافت فرما لیتے تھے |
| ۵۷ | علم طب مین پہلے کسنے بحث شروع کی۔ | فریدون نے | یہہ بادشاہ بھی تہا۔ اور حکیم بھی۔ |
| ۵۸ | کتب طب اور کتب نجوم کا ترجمہ پہلے کسکے لیئے ہوا۔ | خالد بن یزید بن معاویہ رض کے لیئے | بعض کہتے ہین کہ منصور عباسی کے لیئے |
| ۵۹ | علم منطق اور دوسرے علوم یونانیہ کا اسلام مین رواج پہلے کسنے دیا | مامون عباسی نے | اسنے بہت سی کتابونکا ترجمہ کرایا |
| ۶۰ | علم منطق کا موجد کون ہے | ارسطاطالیس ہے | اسکی ایجاد اردشیر فرزند دارا کے وقت مین ہوی۔ |

مستخرج

حیواۃ الحیوان

تذکرہ العرائس

روایات سیلی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۶۱ | علم ہندسہ و ہیئت کا موجد کون ہے۔ | حکیم بطلیموس | | تاریخ الحکما |
| ۶۲ | علم ریاضی کس نے ایجاد کیا۔ | اقلیدس نے | | اوائل سیوطی |
| ۶۳ | علم فلسفہ مین پہلے کس نے شہرت پائی اور حکیم کہلایا۔ | فلوطرخس | مصر مین | = |
| ۶۴ | علم کلام مین پہلے بمقابلہ اہل سنت وجماعت کس نے تصنیف کی۔ | ابو حذیفہ واصل بن عطا نے | معتزلی کے نام سے پہلے یہی مشہور ہوا۔ اسکی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اسنے حسن بصری رح کی مجلس سے اعتزال (یکسوئی) اختیار کیا تھا۔ | = |
| ۶۵ | طبقہ حکما سے اولیّین پہلے کس نے علم منطق کو تصنیف کیا۔ | فیثاغورث نے | اور نیز علم حساب و ہندسہ و اصول غنا کو مرتب کیا۔ | = |
| ۶۶ | علم اوفاق مثلث و مربع و مخمس و مسدس و مسبع و مثمن و متسع و معشر شکلوں کا [illegible] نکالنا کسکی ایجاد ہے | " | اور نیز عمل صد اندر صد اور ہزار اندر ہزار اسی کی ایجاد ہے اور جامع بھی اسیکی ایجاد ہے۔ | تاریخ الحکما |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٦٧<br>٦ | واضع انواع طب تشریح و سہ جدید جس عروق تھا قبر ارضیہ اشجار و اوراق کون ہے | بقراط اول الٰہی اشراقی ہے | بقراط نام کے چار شخص تھے۔ اسی بقراط اول نے علم حقنہ کو ایجاد کیا کہتے ہین کہ اوس نے اس فن کو دریای نیل کے کنارے ایک جانور سے سیکہا کہ وہ مچہلی بہت کھا گیا تہا اور نیل کا پانی مقعد کی راہ سے داخل کرتا تھا جس سے اوسکو اسہال آگیا۔ بعض کہتے ہین کہ یہ پرندہ جو اصل فرشتہ تہا۔ اسنے علم حقنہ کی تعلیم کی۔ امام غزالی رح فرماتے ہین کہ جن تہا۔ کیونکہ تمثل عادات جن سے ہے | تاریخ الحکماء |
| ٦٨ | علاج کا مصنف اور عمل فصد کا موجد کون ہے | جالینوس ہے | علاج دارو کے نام سے بھی مشہور ہے | " |
| ٦٩ | خواص احجار مین پہلے تصنیف کس نے کی | ارسطو نے | تلمیذ افلاطون | " |
| ٧٠ | خواص میوہ جات خشت اوراق۔ کلیان تخم | ہرمس دیتوس بن اہرمس کی | | تجربہ ... |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | سود (؟) ... پر تصنیف کرکی ہے۔ | | |
| طب و اعمال | ۷۱ | سانپون کے خواص پر پہلی تصنیف کسکی ہے۔ | بقراط [illegible] | اس نے سانپون کی خاصتین دریافت کرکے اس باب مین ایک کتاب تصنیف کی ہے۔ تریاق اکبر بھی اسیکی ایجاد ہے۔ تریاق فاروق کی ایجاد اسلام مین ہوی محمد بن احمد مقدسی کی بنایا ہے۔ |
| " | ۷۲ | آتشبازی اور نفط بارود کا موجد کون ہے۔ | انبدوقلس | یہہ فلاسفہ مجوسیہ سے تھا۔ اس فن مین اسنے ایک کتاب بھی لکھی ہے |
| " | ۷۳ | آلات ارغول کا موجد کون ہے۔ | ...میس | کہتے ہین کہ یہہ ساٹھہ فرسخ پر سے سنتا تھا۔ |
| " | ۷۴ | علم قیافہ مین پہلے کسکی تصنیف ہے | ہرمس اقلیمون کی | بقراط کی تصویر جب لوگون نے اسکے سامنے پیش کی تو کہا کہ یہہ جسکی تصویر ہے وہ زنا کا شایق ہے اور زنا کرتا ہے۔ بقراط نے سنا تو اعتراف کیا اور کہا کہ ویسی ہی ایسا ہی تھا۔ مگر حکمت نے مجھکو اس |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۲ | پہلے کس نے اہل سنت جماعت سے خلاف کیا | جعد بن درہم کو | |
| ۸۳ | پہلے کس نے قرآن مجید پر مخلوقیت کا الزام لگایا۔ | جہم نے | بنی امیہ کے زمانہ مین اور اس الزام مین قتل کیا گیا۔ |
| ۸۴ | بصرہ مین مسئلہ قدر کے نسبت پہلے کس نے گفتگو کی۔ | معبد جہنی نے | اسکو عبدالملک نے قتل کردیا۔ |
| ۸۵ | پہلے کس نے رقص کو ظاہر کیا۔ | ابن سبا نے | علی رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین |
| ۸۶ | طریقۂ ادب کے موجد کون تھے۔ | جدنا آدم علیہ السلام | جیسا کہ فرمایا ربنا ظلمنا انفسنا الآیہ |
| ۸۷ | مذہب جبریہ کا موجد کون ہے۔ | ابلیس | جیسا کہ کہا رب بما اغویتنی الآیہ |
| ۸۸ | مکہ مین آنحضرت صلعم کے قبل علم توحید پہلے کس نے ظاہر کیا | قیس بن ساعدہ ورقہ بن نوفل زید بن عمرو | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | پہلا خراج جو آنحضرت کے وقت داخل ہوا کسقدر تہا | اسّی لاکہہ ایکدفعہ | یہہ بحرین کا خراج تہا۔ | اوائل سیوطی |
| ۶ | واضع ٹکس و عشر کا کون ہے پہلے عشور کس نے قایم کیا | نمرود قوم شعیب علیہ السلام نے۔ | یعنے خراج و دہ یک | " |
| ۷ | زمانہ اسلام مین پہلے کس نے عشر لیا۔ | زیاد بن جریر نے | مگر عمرؓ نے فرمایا تہا کہ مسلمان سے عشر نہ لیا جاے۔ | " |
| ۸ | مسلمانون سے عشر لینے کی ممانعت پہلے کس نے کی۔ | عمر رضی اللہ عنہ نے | بلحاظ فرمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لیس علی المسلمین عشور و انما العشور علی الیہود والنصاری | " |
| ۹ | پہلی کون غلہ آدم علیہ السلام پر نازل کیا گیا۔ | قمح یعنے گندم | اوس وقت گیہون لقدر بیضہ شتر مرغ تہا اوسکے زراعت کا حکم ہوا پہر اوسکے مقدار بہ ترتیب کم ہوتی رہی عمر بن عبد العزیز کے زمانہ مین چنے کی برابر ہوتا تہا | حیواۃ الحیوان |
| ۱۰ | درخت گندم پہلے کس نے بویا۔ | آدم علیہ السلام نے | | |

# فصل بست وچہارم متعلقہ روزہ وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے روزہ کس نے رکہا | آدم علیہ السلام نے | جبکہ توبہ مقبول ہوئی تو آپ ہر مہینہ مین تین دن روزہ رکہا کرتے تہے جسکو ایام بیض کہتے ہین یعنے ۱۳-۱۴-۱۵ پہر بعد طوفان کے نوح علیہ السلام نے یہہ روزے بطور شکرانہ کے رکہے پہر اوسکے بعد اور انبیاؑ نے یہ روزے رکہے۔ پہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ نے یہ روزے رکہے |
| ۲ | پہلے یوم عاشورہ کا روزہ کس نے رکہا۔ | نوح علیہ السلام نے | جبکہ طوفان سے نجات ہوی تہی۔ |
| ۳ | کس پرند نے پہلے روزہ رکہا | صرد یعنی لٹورہ نے | |
| ۴ | پہلے کس امت پر رمضان کا روزہ فرض ہوا۔ | امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر | |
| ۵ | پہلے تراویح کس نے مسنون کی | عمر بن خطابؓ نے | سنہ ۱۴ ہجری مین۔ |

دوامات الاعلام
اوائل سیوطی
"
الاتقان
"

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | پہلی تراویح جماعت کی ساتہہ کسنے پڑہی۔ | عمرؓ بن خطاب نے | پہر حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے پڑہی۔ پہر تمام ائمہ امت نے اسکو جاری رکہا۔ |
| ۷ | پادشاہون مین پہلے کس نے روزہ کا حکم دیا | طہموث ثالث ملوک دادانیہ نے | |

# فصل بست وپنجم متعلق بیع وشراء ومعاملات

اردو ملی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے عرب مین بیوپاریونکا نام تجار کس نے رکہا | آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے | یہہ سماسرہ کہلاتے تھے۔ ایکمرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تجار صحابہ پر گزرے۔ اور فرمایا کہ یامعشر التجار ان البیع یحضرہ الحلف واللغو فشوبوہ بالصدقۃ یعنے ای گروہ تجار کی تجارت مین قسم اورافعال لغو واقع ہوجاتے ہین اوسکو صدقہ سے پاک کرو پس لفظ تجار جو آپ کی زبان مبارک سے نکلا وہی اسکے تسمیہ کا باعث ہوا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اوائل السیوطی | ۲ | پہلے اسلام مین کسنے صدقہ دیا۔ | آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے | جنگ احد مین بعض صحابہ نے یہہ وصیت کی تھی کہ اگر ہم اس جنگ مین شہید ہوجائین تو ہمارا مال آپ کے لئے وقف ہی۔ تو آپ نے اوس مال کو لیکر بطور صدقہ دیدیا۔ |
| ایضاً | ۳ | مصر سے مدینہ کو پہلے غلہ کس دریا سے گیا | خلیج نیل سے | اولا خلیج نیل سے سویس کو گیا۔ اور وہان سے مکہ اور مدینہ کو بحر ہند کے ذریعہ سے۔ |
| " | ۴ | پہلے اسلام مین لونڈیونکو کسنے وقف کیا۔ | عمر رضی اللہ عنہ نے۔ | |
| " | ۵ | پہلے عرب مین جوا کسنے حرام کیا۔ | اقرع بن حابس نے۔ | |
| " | ۶ | پہلے امہات اولاد کا بیچنا کسنے حرام کیا۔ | عمر رض نے | جس لونڈی سے اولاد ہوجاوے اوسکو ام الولد کہتے ہیں۔ ام الولد اگرچہ مملوک رہتی ہی۔ لیکن بیع ناجائز ہے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ترازو کا پلہ لوہے کا پہلے کس نے بنایا | عبداللہ بن عامر نے۔ | |
| ۸ | پہلے زمین کی پیمائش کیلئے کس نے ذراع نکالا۔ | زیاد نے | |
| ۹ | پہلے سائبان دکانو کا کسنے نکالا۔ | ״ | |
| ۱۰ | پہلے دینار و درہم کسنے بنائے۔ | آدم علیہ السلام نے | خداوند تعالی سے آپکو ہزار حرفے سکھائے گئے تھے۔ اور منجملہ معاش کے در اصل حضرت آدم علیہ السلام کے وقت سے ہین۔ بنی آدم کو بالوراثت پہونچے ہیں۔ |
| ۱۱ | پہلے اسلام مین دینار و درہم کا سکہ کسنے نکالا | عبدالملک بن مروان نے | ۷۶ ہجری مین سکہ مین اسکا نام [illegible] منقوش تھا۔ ایکطرف لا الہ الا اللہ ،، دوسرے جانب محمد رسول اللہ منقوش تھا اور بعض کہتے مین کہ ایک طرف قل ھو اللہ لکھا ہوا تھا۔ اور ایکطرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | محمد رسول اللہ لیکن حجاج نے بھی ارسلہ بالہدی ودین الحق بھی زیادہ کیا تھا۔ |
| اوائل سیوطی | ۱۲ | پہلے دینار و درہم پر اپنا نام کسنے منقوش کرایا | رشید عباسی نے | بعض کہتے ہین کہ اسکے دادا منصور نے۔ |
| بحر الملوک | ۱۳ | پہلے درہم کا مسکوک کرنا اور معادن کا استخراج کسنے کیا۔ | فریدون نے | انتفاع عوام کے لیئے۔ |
| ناسخ التواریخ | ۱۴ | پہلے باغ کسنے لگائے اور پہلوار کی معالجت کی | افراسیاب نے | |
| 〃 | ۱۵ | پہلے رقم عشر سے ویران مقامون کی آبادی کسنے کی۔ | کیقباد نے | یہہ منوچہر کی اولاد مین تھا۔ |
| 〃 | ۱۶ | پہلے پانی کی نہرین کسنے نکالین۔ اور محصول لیا۔ | افراسیاب نے | جسکو دستبند کہتے ہین۔ |
| اوائل سیوطی | ۱۷ | پہلے ملک مغرب مین | عبد بن مسلم الاموی نے | یہہ اندلس مین تھا۔ |

| نمبر | سوال | موجد | کیفیت | حوالہ |
|---|---|---|---|---|
| | درہم کو کس نے مسکوک کیا | | | |
| ۱۸ | پہلے دراہم زیوف یعنے کہوٹے درہم کسنے بنائے | عبید اللہ بن زیاد نے | قاتل اہل بیت۔ | اوائل سیوطی |
| ۱۹ | پہلے مصارف فوجی کیلئے رعایا سے کس نے ٹکس لیا | کیقباد نے | اول شاہان کیانی سے ہے الیاس و یسع علیہما السلام کے زمانہ مین تہا۔ | منتخب التواریخ |
| ۲۰ | اوزان کا موجد کون ہے | عبد الملک | وزن سبعہ بہی اسکی ہی ایجاد ہے۔ | اوائل سیوطی |
| ۲۱ | پہلے درہم نقرئی کس نے مسکوک کیا۔ | خلیفہ مستنصر باللہ | یہہ خلیفہ عباسیہ سے تہا ۶۲۰ھ مین مین یہہ ایجاد ہوے اس سے پیشتر سکہ طلائی رایج تہا جسکے خرید و فروخت مین سود کا احتمال تہا۔ | = |
| ۲۲ | موجد کیمیا کون ہے۔ | قارون | | = |
| ۲۳ | پہلے دینار اشرفی کس نے نکالا۔ | ملک اشرف نے | ماہ شوال ۸۲۱ھ مین اسکی پہلو دینار کا وزن کچھہ کم رہتا تہا وزن بدلکر اس نے ایک خاص ایجاد کی معلوم ہوتا ہے کہ اس نے اس سکہ کو اپنی نام کے ساتہہ منسوب کیا ہے۔ | = |
| ۲۴ | پہلے زمین و پہاڑی کی وزن کا قاعدہ کس نے نکالا اور پل اور نہر و نکا بنانا کس سے ہے | ادریس علیہ السلام سے | یعنے بربناء علم نجوم و ہیئت ایک شورہ کے تہا آپ نے ان چیزونکی ایجاد کی ہے۔ | = |

# فصل بست وششم ۲۶ متعلقہ فرائض ومیراث

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے علم فرائض کس نے مقرر کیا | عمرؓ بن خطاب نے | |
| ۲ | پہلے کس نے خنثیٰ کے نسبت یہہ فیصلہ کیا کہ وہ جسطرف سے پیشاب کرے اوسکے لحاظ سے ارث کا حصہ پاے | عامر بن الظرب نے | |
| ۳ | پہلے کس عرب نے مرد کو دو حصہ اور عورت کو ایک حصہ ترکہ تقسیم کیا۔ | " | |
| ۴ | ثلث مال مین کس نے پہلی وصیت کی۔ | براءؓ بن عازب نے | |
| ۵ | اسلام مین پہلے کس میت کے وراثت واقع ہوی | عدی بن نضلہ کے | اوسکا بیٹا نعمان وارث ہوا۔ |
| ۶ | کس نے پہلے نانی اوردادی دونون کو وارث بنایا۔ | عمرؓ بن الخطاب نے | |
| ۷ | پہلے کون جد وارث اسلام مین ہوا | " | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | اول وارث اسلام مین کون ہے۔ | نعمان | |

## فصل بست وہفتم متعلقہ جنازہ وامراض

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے کس بابے نے انتقال کیا | آدم علیہ السلام نے | |
| ۲ | پہلے کس نے موت کی تمنا کی۔ | یوسف علیہ السلام نے | |
| ۳ | نماز جنازہ جماعت اور چار تکبیر کے ساتھ کسنے پہلے پڑہی۔ | عمر رضی اللہ عنہ نے | |
| ۴ | پہلے کس امام کی قبر چہپائی گئی | علی رضی اللہ عنہ کے | بنی امیہ کے خیال سے آپ نے اسکی وصیت کی تہی مقام قبر مین اختلاف ہے بعض کہتے ہین کہ جامع کوفہ کے ایک گوشہ مین ہے اور بعض قصر الامارۃ مین بتلاتے ہین اور بعض کہتے ہین کہ بقیع مین ہے مگر قول صحیح یہ ہے کہ نجف اشرف مین ہے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | استقبال قبلہ فرض ہونیکے قبل کس نے اسکا التزام کیا زندگی اور موت کی وقت | براء بن معرور نے | |
| ۶ | آنحضرت کے صاحبزادوں سے پہلے کس کا انتقال ہوا | قاسم رضؓ کا۔ | آپکے بعد عبداللہ رضی اللہ عنہ کا کا وصال ہوا۔ |
| ۷ | پہلے کس قبر پر پانی چھڑکا گیا۔ | آنحضرت کے صاحبزادہ ابراہیم کے قبر پر | |
| ۸ | میت کو پہلی کس نے غسل دیا | ملائکہ نے۔ | آدم علیہ السلام کو پانی اور سدرہ سے نہلایا اور کفن پہنایا اور دفن کیا۔ اور یہہ بھی کہا کہ اے بنی آدم تمہارے اموات کیلئے یہی طریقہ دفن کا ہے۔ |
| ۹ | اسلام مین مستورات مین سے کس کے لئے پہلی نعش بنا | ام المومنین زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے لئے۔ | جب آپکا وصال ہوا تو عمر رضی اللہ عنہ نے یہہ منادی کرادی کہ کوئی شخص سوائے محرم کے میت کے ساتھ نہ آوے اسماء بنت عمیس نے عرض کی کہ اے امیر المومنین مین آپکو ایک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | طریق بتلاؤن جو اہل حبش اپنے مستورات کیلئے کرتے ہین پہر نعش بناکر اوس پر کپڑا اوڑا دیا جسکو آپ دیکہکر بہت خوش ہوے اور پہر منادی کرادی کہ اب جو چاہے رو اور اُم المومنین کے جنازہ کے ساتہہ شریک ہووے۔ بعض کہتے ہین کہ حضرت فاطمۃ الزہراء کیلئے یہ طریقہ کیا گیا تہا۔ |
| ۱۰ | اہل بیت مین سے کون پہلے آنحضرت سے قیامت مین ملیگا۔ | فاطمہ رض | اور ازواج مطہرات مین سے زینب بنت جحش رض۔ |
| ۱۱ | انصار سے جنت البقیع مین پہلے کون دفن ہوے۔ | اسعد بن زرارہ | اور مہاجرین سے عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ۔ |
| ۱۲ | پہلے میت پر نوحہ اسلام مین کس نے کیا۔ | عبد المجید ثقفی کے بہن نے۔ | اپنی بہائی کے وفات پر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اوایل کبیر | ۱۳ | ہجرت کے بعد صحابہ مین سے پہلے کسکا وصال ہوا | اسعد بن زرارہ کا | |
| تفسیر کبیر | ۱۴ | مدینہ مین داخل ہونیکے بعد پہلے حضرت نے کسکے نماز جنازہ پڑہی۔ | برا بن معرور کے | انکی اور اسعد بن زرارہ کے حق مین یہہ آیت نازل ہوی۔ وماکان اللّٰہ لیضیع ایمانکم الآیہ |
| اوایل سیوطی | ۱۵ | آنحضرت نے نقیبون مین سے پہلے کس کے قبر پر نماز پڑہی۔ | برا کے | آنحضرت کے مدینہ تشریف لانے سے قبل انکا انتقال ہوگیا تہا۔ |
| " | ۱۶ | اسلام مین پہلے مکان کے اندر کون دفن ہوے | اشعب بن قیس | |
| " | ۱۷ | پہلے آنحضرت پر کس نے نماز پڑہی۔ | عباس بن عبد المطلب اور بنی ہاشم نے | یہہ جب نماز سے فارغ ہوگئے تو مہاجرین پہر انصار پہر متفرق جماعتین اور عورات بترتیب نماز پڑہا کئے۔ |
| " | ۱۸ | تابعین مین پہلے کسکا انتقال ہوا | ابو زید معمر بن زید کا۔ | سنہ ۳۰ ہجری مین خراسان مین انکا قتل ہوا۔ |
| حیوۃ الحیوان | ۱۹ | سباع وطیور نے بنی آدم | قابیل نے جس | اسکے پیشتر انکو انسانون سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | سے اولاً کسدن وحشت اختیار کی۔ | روز اپنی بھائی کو قتل کیا۔ | موانست تھی۔ |
| ۲۰ | پہلے تعزیت وبشارت ایکدم خدا کے جانب سے کسکو ہوی۔ | آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو | تعزیت وفات ابو طالب سے اس آیت سے انک لاتہدی من احببت لئے اور بشارت عباس کی اسلام سے۔ |
| ۲۱ | پہلے کس نے اپنی موت کیوقت اپنی زندون کی عزاداری بزبان حال کی ہے۔ | سکندر ذوالقرنین نے۔ | یعنے جب سکندر کو اپنی موت کا یقین ہوگیا تو انہون نے اپنی والدہ کو یہہ وصیت لکھی کہ اپنی نام پر نہایت عمدہ کہانا پکایا جائے مگر ایسے لوگونکی دعوت کیجائے کہ جنکو کبہی کسی عزیز وقریب کی مصیبت دیکھنی نہ پڑی ہو جب اونکی والدہ کے پاس سکندر کا جنازہ آیا تو اونہون نے ولیمۂ موت کی تیاری کی اور یہہ منادی کردی کہ ایسے لوگ دعوت مین شریک ہون کہ جنہون نے کبہی کسی دوست کا غم نہ اٹھایا ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | مگر کوئی میسر نہ آیا اوسوقت سکندر کے والدہ نے کہا کہ خدا میرے لڑکے پر رحم کرے کہ اوس نے نہایت ہی عمدہ طریقہ سے میری عزاداری کی۔ اب جو مردو سکے نام سے کہا آئیگا یا جاتا ہے اسکی باعث سکندر ہی ہین۔ |
| تاریخ الخلفا | ۲۲ | پہلا ایسا بھی موقع بر کس کو پیش آیا کہ تعزیت اور تہنیت ادا کی گئی۔ | یزید کو | تعزیت معاویہؓ کے انتقال سے اور تہنیت اوسکی خلافت سے |
| اوائل سیوطی | ۲۳ | مرنے کے بعد کون عضو انسانی بہول جاتا ہے | پیٹ | |
| فضائل الموۃ | ۲۴ | پہلے قبر کس کی بدلی گئی | علیؓ کی | ابتداءً آپکا دفن دارالامارۃ کوفہ مین ہوا اور پہر لاش کو نجف اشرف مین لیگئے۔ |
| اوائل سیوطی | ۲۵ | پہلے مرض حدری کسکو ہوا | ایوب علیہ السلام کو۔ | ابن عباسؓ سے منقول ہو کہ حدری ابتداءً اصحاب فیل مین ہوی |
| تفسیر ابواللیث | ۲۶ | پہلے تو اسیر (بواسیر) کس مین ہوئی | قوم جالوت مین | ان آیۃ ملکہ ان یاتیکم التابوت کے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | تفسیر مین مذکور ہے |
| ۲۷ | پہلے ظہور طاعون کا کہان ہوا | بنی اسرائیل مین | بسبب زنا کے جب یاس مرض مین مبتلا ہوسے تو انہون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے عرض کی کہ ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ لَئِنْ كَشَفْتَ عَنَّا الرِّجْزَ لَنُؤْمِنَنَّ لَكَ وَلَنُرْسِلَنَّ مَعَكَ الآیہ |
| ۲۸ | اسلام مین پہلا طاعون کون ہے | طاعون عمواس | یہ طاعون ملک شام مین واقع ہوا عمر ابن الخطاب رض کے عہد میں۔ |
| ۲۹ | پہلے کس قبر کے پاس آواز ہاتف سنی گئی۔ | عبداللہ ابن عباس رض کی قبر کے پاس | اور آواز یہ تھی یَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِي إِلَىٰ رَبِّكِ رَاضِيَةً مَرْضِيَّةً فَادْخُلِي فِي عِبَادِي وَادْخُلِي جَنَّتِي ط |
| ۳۰ | آخرت کی پہلی منزل کیا ہے | قبر ہے | یہان جب نجات ملی تو اوس کے بعد کے مقامات اوس سے آسان ہین |
| ۳۱ | پہلے خوشی کی چیز آخرت کی مومن کے لئے کیا ہی | موت | حدیث مین وارد ہے تحفۃ المومن الموت غنیمۃ المومن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | الموت - اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی دعا مین ان الفاظ کو پڑہا کرتے ہے اللّٰھم حبّب الموت لمن یّعلم انی رسولك | |
| ۳۲ | پہلے شفاخانہ کسنے بنایا | ولید بن عبد الملک نے | | [illegible] |
| ۳۳ | بیمارونکا کہانا پہلے کسنے مقرر کیا - | ایضًا | اندہے بوڑہے اور مسجدون مین رہنے والون کو کہلانا اور ماہ صیام مین کہانا کہلانا یہ سب انہین کے وقت مین ہوا | = |
| ۳۴ | زمین مصر مین پہلی قبر کسکی ہے - | مصر بن حام کی | یہ حضرت نوح ع کے بیٹے ہین طوفان کے بعد جن سے مصر مین آبادی ہوئی | [illegible] |
| ۳۵ | مصیبت پر جمع ہوکر ماتم کب ہوا - | داؤد علیہ السلام کے زمانہ مین | آپ کے زمانہ مین ایک شخص بوریا بناتا تہا پس لوگ اوس کے پاس بوریا لینے آتے تو کہدیتا کہ ماتم یعنی پہور تیار نہین ہے ہوجائیگا تو دونگا جب مرگیا تو لوگ اوسکے گہر پر جمع ہوکر ماتم کہہ کہہ کے اوسکا | [illegible] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | عم کرنے لگے ۔ |
| ۳۶ | پہلے علما و زہاد کو مذکرۂ موت کے لیے ہر شب کسے جمع کیا ۔ | عمر بن عبدالعزیز نے | |
| ۳۷ | وفات کے وقت اہل آخرت کی پہلی کس نے خبر دی ۔ | حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ۔ | جسوقت ابن ملجم نے آپ کو زخمی کیا تو آپ پر غشی طاری ہوئی اور جب افاقہ ہوا تو آپ کہتے تھے مرحبا مرحبا الحمد للہ الذی صدقنا وعدہٗ واورثنا الجنۃ ۔ آپ سے پوچھا گیا کہ اسوقت آپ کیا دیکھ رہے ہیں کہا یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور یہ میرے بھائی جعفر طیار رضی اللہ عنہ ہیں اور یہ میرے چچا حمزہ رضی ہیں اور آسمان کے دروازے کھلے ہوئے ہیں اور ملائکہ مجھ پر سلام کہہ رہے ہیں اور بشارت دے رہے ہیں کہ جنت میں میرا فلاں مقام ہے |

[illegible]

تاریخ الخلفا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۸ | صحابہ مین سے پہلے کس کی وفات پر عرش ہلا | سعد بن معاذ رض کی | جب آپ کی وفات ہوئی تو جبرئیل ع آنحضرت صلعم کے پاس آئے اور کہا یا رسول اللہ صلعم آپ کے صحابہ مین آج کسکی وفات ہوئی کہ جن کے لئے آسمان کے دروازے کہلے ہین اور عرش کو جنبش ہے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سنبھلا نہ اوٹھ کہڑے ہوئے اور اونکے مکان کی طرف روانہ ہوئے مگر اوسوقت وفات ہو چکی تھی ۔ |
| ۳۹ | پہلے قبر بہت سے کیا کہتی ہے ۔ | ویحک یا ابن آدم ماغرک الم تعلم انی بیت الفتنہ وبیت الظلمۃ وبیت الوحدۃ وبیت الدود ما غرک بی اذ کنت تمر بی فذا | جسکا ترجمہ یہ ہے ۔ اے ابن آدم تو کس دہوکہ مین تہا ۔ کیا تو یہ نہین جانتا تہا کہ مین آزمائش اور تاریکی اور تنہائی کا گہر ہون ۔ تو اکیلا بہی تو قبرستان پر گذرتا تہا پہر کیون ایسا دہوکہ کہا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | اگر میت نیک ہے تو قبر ہی کی جانب سے اسکا جواب بھی ادا ہوتا ہے کہ یہ شخص تو امر معروف نہی منکر کرتا تھا۔ پھر قبر کہتی ہے کہ احباب ہیں اسکے لیے باغ شاداب بنجاتی ہوں۔ |
| ۴۰ | پہلے قبر میں میت سے دنیوی شناساؤں میں کون بات کرتا ہے | صرف اعمال جیسا اسکا خاتمہ ہوا ہے۔ | اعمال متشکل ہوکر کہیں گے۔ کہ اے شخص تو جو تنہا ایک گڑھے میں پڑا ہے تجھ سے سب اقارب واحباب علٰحدہ ہوگئے۔ آج ہم ہی تیرے انیس ہیں۔ |
| ۴۱ | صحابہ میں سے دوزخیونکا حال بوجہ مکاشفہ کے کسنے بیان کیا۔ | عباسؓ بن عبدالمطلبؓ نے | ابولہب کے حالات آپ نے کشف سے دیکھے کہ وہ ہر روز عذاب دوزخ میں مبتلا ہے صرف شب دوشنبہ کو نجات ملتی ہے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت اوسی روز ہوئی [illegible] |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | اِس مژدہ کے سنتے ہی ایک بردہ آزاد کیا ہے یہ نجات اُسی کے طفیل میں ہے ۔ |
| سنہ | ۴۲ | آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی وفات کے وقت پہلے مرثیہ کس نے لکھا ہے ۔ | ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ۔ | وہ اشعار یہ ہیں ۔<br>لما رأيت نبينا منجدلا<br>ضاقت علىّ بعرضهن الدور<br>وارتاع قلبى عند ذلك لموته<br>والعظم منى ما حييت كسير<br>يا ليتنى من قبل مهلك صاحبى<br>غيبت فى لحدى على صخور |
| رقعہ | ۴۳ | عورتوں میں آنحضرت کا مرثیہ پہلے کس نے کہا ۔ | صفیہ رضی اللہ عنہا آپ کی پھوپی نے | اور وہ اشعار یہ ہیں ۔<br>فقد ب ادصاهاك نبيا<br>كان يردى بالسان ركيا<br>حلفاً عالياً ودينا كريما<br>وصراطاً يهدى الانام سويا<br>وسراجاً يجلو الظلام منيرا<br>ونبيا مسودًا عربيا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | حازمًا عازمًا کریمًا حلیما<br>عائذًا بالنوال برًا نعبا<br>إن یوما اتی علیک لیوم<br>کورت شمسه وکان جلبا<br>فعلیک السلام منا جمیعا<br>دائم الدهر بکرة وعشیا |
| ۴۴ | ابوبکر صدیق رض کا مرثیہ پہلے کسنے کہا۔ | عمر رض نے | وہ ابیات یہ ہین۔<br>ذهب الذین احبهم<br>فعلیک ما دنیا السلام<br>لا تذکرن العیش لی<br>فالعیش بعدهم حرام<br>الی رضیع رضاعهم<br>والطفل یولمه الفطام |
| ۴۵ | استرجاع کسی اُمت کا خاصہ ہے۔ | امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا۔ | مصائب کی خبر سنتے ہی إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ کہنے کو استرجاع کہتے ہین۔ پہلے کسی امت مین اسکا رواج تہا |

منسوخ

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | یوسف علیہ السلام کے جدائی پر یعقوب علیہ السلام نے یا اسفا کہا تھا۔ |
| ۴۶ | پہلے کون سلطنت اور حکمرانی سے دست بردار ہو کر پہاڑ میں جا بیٹھا اور عبادت میں مشغول ہو گیا | شیخ شاہ | یہ دوسرا بادشاہ ہے ملوک دنیا سے اور بعض کا قول ہے کہ سکندر نے بھی از خود بادشاہی چھوڑ دی تھی۔ |
| ۴۷ | پہلے اسلامی بادشاہوں میں سے کون سلطنت سے دست بردار ہوا | مامون رشید | |

# فصل (۲۸) حدود جنایات وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | زمین پر پہلے خطا کس نے کی | ابلیس نے | آدم علیہ السلام کو سجدہ کرنے سے انکار کیا۔ جنات میں اولاً دوزخ میں بھی ڈالا جائیگا۔ |
| ۲ | پہلے بنی آدم میں سے دوزخ میں کون ڈالا جائیگا | قابیل | یہ انسانوں میں شقی اول ہے اور جنات میں ابلیس۔ |
| ۳ | پہلا گناہ زمین آسمان | حسد ہے | زمین پر قابیل نے حسد سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | مین کیا ہے ۔ | | ہابیل کو قتل کر ڈالا ۔ اور آسمان پر ابلیس نے آدم علیہ السلام کو حسد سے سجدہ نہین کیا ۔ توریت مین وارد ہے اُمّہاتِ خطایا ۔ تین ہین ۔ حرص حسد کبر | |
| ۴ | ابلیس کا پہلا مکر آسمان پر کیا ہے | گندم کا کہلانا | اور زمین پر پہلا مکر اوسکا یہ تہا کہ جب حوّا علیہا السلام حمل سے ہوئین تو اس بات کا اِغوا دیا تہا کہ اپنے بچے کو اِسی کے نام سے موسوم کرین کہ وہ صالح ہوگا | [illegible] |
| ۵ | کافر اول کون ہے | ابلیس | جب یہ دوزخ کی طرف بہیجا جائیگا تو اِس کے ہاتہ مین کفر کا جہنڈا ہوگا ۔ | [illegible] |
| ۶ | امرِ دین مین کس نے پہلے اپنے قیاس کو دخل دیا | ایضاً | یعنے جس وقت آدم ؑ کو سجدہ کرنیکا حکم ہوا تو آدم سے آپ کو افضل قیاس کرکے نافرمانی کی ۔ | ایضاً |
| ۷ | نصارے مین پہلے | بولس نے | یہ یہودی تہا ۔ زیادہ صراحت مقصود | [illegible] |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | عداوت کا تخم کس نے بویا | | ہو تو آیہ فَاَغْرَیْنَا بَیْنَہُمُ الْعَدَاوَۃَ وَالْبَغْضَآءَ کی تفسیر دیکھو۔ |
| حیوۃ الحیوان | ۸ | پہلے شراب کس پر حرام ہوئی | نوح علیہ السلام کی قوم پر | |
| | ۹ | شراب کا موجد کون ہے | جمشید | |
| تاریخ الخلفاء | ۱۰ | بلاد سریانیہ میں شراب کا رواج پہلے کس سے ہوا | ملک السریان سے | |
| اوائل السیوطی | ۱۱ | پہلا زلزلہ کب ہوا۔ | جبکہ قابیل نے ہابیل کو قتل کیا | |
| دلائل النبوۃ | ۱۲ | اسلام میں ایضاً | سنہ ۲۰ ہجری میں | خلافت حضرت عمرؓ میں آپ نے اپنا نیزہ زمین پر گاڑ کر کہا یَا اَرْضُ اُسْکُنِیْ اَلَمْ اَعْدِلْ عَلَیْکِ پس اسی وقت موقوف ہو گیا۔ |
| | ۱۳ | پہلے لواطت کا ظہور کس میں ہوا | قوم لوط میں | حیوانوں میں صرف تین قسم کے حیوان لواطت کرتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | خنزیر ۔ بندر ۔ کتا ۔ |
| ۱۴ | اسلام مین پہلے رجم کسپر ہوا | ماعز بن مالک پر | انہوں نے آنحضرت صلّی اللہ علیہ و آلہ واصحابہ وسلم کی خدمت مبارک مین حاضر ہوکر عرض کیا کہ مجکو پاک کیجئے تو آپ نے فرمایا کہ جا توبہ کر جب یہ چوتہی مرتبہ پہر وہی درخواست کئے تو آپ نے فرمایا کہ کس چیز سے تجکو پاک کیا جاے تو ماعز نے کہا کہ زنا سے تو آپ نے پوچہا کیا اسکو جنون ہے تو لوگون نے عرض کیا کہ نہین پہر آپ نے پوچہا اسنے شراب پی ہے تو بوسے شراب بہی نہ پائی گئی او سوقت آپ نے پوچہا کیا تو نے زنا کیا ہے انہون نے اقرار کیا تو رجم کا حکم دیا گیا پہر آپ نے حاضرین کی طرف خطاب کر کے فرمایا کہ اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | لیئے مغفرت چاہوا سنے ایسی توبہ کی ہے کہ اگر ایک امت پر تقسیم ہو تو اُسمین گنجایش ہے |
| ۱۵ | سحاق یعنے عورت کی بدفعلی عورت کے ساتہ پہلے کسنے لگائی۔ | ابنة الحیس نے | ہندا المتجردہ کے ساتہ جو نعمان بن منذر کی بی بی تہی۔ |
| ۱۶ | پہلے شراب پینے کے بدلہ مین دُرّے کسکو لگے | وحشی کو | جو حمزہ رضی اللہ تعالے عنہ کا قاتل ہے۔ |
| ۱۷ | پہلے شراب پینے کی سزا اسّی دُرّے کس نے مقرر کی۔ | عمر رضہ نے | آپ نے اِس معاملہ مین علی کرم اللہ وجہہ سے مشورت بہی لی تہی۔ |
| ۱۸ | سرقہ مین کس مسلمان کا ہاتہ پہلے کاٹا گیا | ایک انصاری کا | |
| ۱۹ | پہلے قذف مین کسکو دُرّے مارے گئے | حسان رضہ و مسطح رضہ کو | کسی محصنہ یعنے خاوندوالی عورت پر زنا کی تہمت لگانا قذف ہے |
| ۲۰ | ایام جاہلیت مین پہلی سزا کسنے حرام کی تہی۔ | ولید بن مغیرہ نے | اِسی نے چور کا ہاتہ کاٹنے کا بہی حکم دیا تہا اِسمین بہی اسکو اولیت ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ایام جاہلیت مین پہلے کسنے قسامہ کا حکم دیا | ولید بن مغیرہ نے | قسامہ کے معنی ہین اہل قریہ کے چالیس آدمی کی قسم لینا کہ ہمکو اِس مقتول کا قاتل معلوم نہین ہے جبکہ مقتول قریہ مین پڑا ہوا ملے |
| ۲۲ | پہلے قذف مین کس عورت کو کوڑی ماری گئی | حمنہ بنت جحش کو | یہ اور حسان بن ثابت اور مسطح ایک ہی مجلس مین دُرّی ماری گئے |
| ۲۳ | اولاً ہجو کی سزا کس نے دی | عمر رض نے | |
| ۲۴ | پہلے کوڑا کسنے نکالا | ذو اصبح نے | یہ بادشاہان حمیر سے تھے اور یہ امام مالک بن انس کے دادا ہین اسیواسطے مشہور ہوا ہے |
| ۲۵ | پہلے کوڑیکو کسنے خوب چمکایا | حضرت عمر رض نے | لدرّة عمر رض اہیب من سیف الحجاج پھر حضرت عثمان رض نے اور بھی تیز کیا۔ |
| ۲۶ | پہلے اسلام مین شبہہ پر سزا کسنے دی | زیاد بن امیہ نے | |
| ۲۷ | مرد اور عورت کو | حجاج بن یوسف نے | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ایک جگہ پہلے کسنے قید کیا | | |
| ۲۸ | پہلے کسکی صورت مسخ ہوئی | حام بن نوح کی | حام نہایت شکیل اور خوبصورت آدمی تھا مگر ایک مرتبہ نوح علیہ السلام اتفاقاً بے ستر ہوگئے تھے وہ اس حالت کو دیکھکر ہنس پڑا آپ نے بد دعا کی لہذا اوسکی صورت مسخ اور رنگ سیاہ ہوگیا سوڈان اسیکی اولاد مین |
| ۲۹ | بنی عباس مین پہلے اپنے باپ کو کسنے قتل کیا | مستنصر نے متوکل کو | وہ صاحب عدل و کرم تھا بعد قتل اس نے خواب مین اپنے باپ کو بد دعا کرتے دیکھا اور چھہ مہینہ کے بعد ربر سے مر گیا |
| ۳۰ | اول غیبت کسنے کی | ابلیس نے | آدم علیہ السلام کی غیبت مین وَخَلَقْتَهُ مِنْ طِيْنٍ کہا تھا - یعنے تو نے (الٰہی تعالیٰ) آدم کو مٹی سے پیدا کیا ہے |
| ۳۱ | پہلے منجنیق کسنے نکالی | نمرود نے | جو ابراہیمؑ کیلئے تیار ہوئی تھی |

اصول التواریخ

تاریخ الخلفا

روایت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲ | پہلے جنات مین لواطت کرنے کی | ابلیس نے | اپنے آپ سے |
| ۳۳ | اسلام مین پہلے لواطت سے کون متہم ہوا | حضرت عمرؓ کی خلافت مین ایک شخص | اوس کے لئے یہ تدبیر مقرر ہوئی تہی کہ اوسکو مجلس مین جگہ نہ دیجائے اور کوئی اوس سے صاحب سلامت نہ رکہے ۔ |
| ۳۴ | پہلے لواطت کا ظہور کہان ہوا | خراسان مین | ابتداے اسلام مین جنگ کثرت سے ہونے لگے اور سپاہ اہل وعیال سے جدا رہنے لگے تہے اور مشرکین کے لڑکے جو جنگ مین پکڑے جاتے تہے اونکی خدمت مین رہنے لگے تو اس فعل شنیع کا ارتکاب ہونے لگا |

مخفی نرہے کہ تمام بزرگان دین نے اِس کو نہایت قبیح فرمایا ہے۔ مجاہد رضا فرماتے ہین کہ اگر تمام دنیا کے پانی سے بہی غسل کرے تو لواطت والا پاک نہین ہوتا ۔

روایت

# فصل (۲۹) متعلقہ ضرب المثل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | اسلام مین پہلے مات حتف انفہ کسنے کہا | آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے | جو آدمی بغیر قتل کے مرتا ہے یعنے اپنے بچھونے پر اوسکی نسبت یہ مثل کہی جاتی ہے کیونکہ عرب کا عقیدہ تہا کہ جو شخص بلا قتل مرتا ہے اوسکی جان ناک کی راہ سے نکلتی ہے |
| ۲ | اول گہوڑے کو دریا کے ساتھ کسنے تشبیہ دی | ایضاً ص | تیز روی کے لحاظ سے |
| ۳ | اَلْبَلَاءُ مُوَکَّلٌ بِالنُّطْقِ پہلے کس نے کہا | ابوبکر صدیق رض نے | یعنے آدمی اپنی گفتگو سے آپ بلا مین مبتلا ہوتا ہے |
| ۴ | اوّلاً جُعِلْتُ فِدَاكَ کس نے کہا۔ | علی رض نے | یعنے قربانت شوم |
| ۵ | پہلے اَیَّدَكَ اللّٰهُ وَ اَطَالَ بقاءك کسنے | عمر رض نے | یعنے اللہ تیری مدد کرے اور تیری عمر زیادہ کرے — |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | پہلے عرب کو اونٹ سے کسنے تشبیہ دی | علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے | آپ کے امثال مشہورہ سے یہ مثل ہے۔ بالا بِل عودی الٰی مبارکک یعنے اے اونٹ اپنی جاے پر واپس جا۔ یہ مثل اوس شخص کی نسبت کہی جاتی ہے کہ جو اپنے ضروری کام سے بے توجہ ہوتا ہے۔ |
| ۷ | پہلے مرحبًا و اہلًا کسنے کہا۔ | سیف بن ذی یزن نے | مشہور مثل ہے جو سفر سے آنیوالوں کی نسبت کہی جاتی ہے جیسے فارسی میں خوش آمدی بولتے ہین |
| ۸ | عرب مین پہلی مثل کونسی جاری ہوتی | المرأۃ من المرأ وکل آدمی من | یعنے عورت مرد سے نکلی ہوئی ہے۔ اور سب آدمی آدم کی اولاد ہین۔ |
| ۹ | پہلے اذا عزاخوک | ہریل بن ہبیرہ نے | یعنے جب کسیکو غالب دیکھے تو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | فمن سرے کہا | | مجبوراً و مصلحتاً عاجز بن کر کام نکالنا چاہیے۔ |
| اوروں سے پہلے | ۱۰ | پہلے یہ کسنے کہا اکل لحمی ولا ادعه لاکل۔ | ابن عبداللہ | یعنے مین آپ اپنا گوشت کیا کھاؤنگا سختی اوٹھاؤنگا لیکن ایسا کام مجھ سے نہ ہوگا جس سے دوسرے کو شکایت کرنیکا موقع ملے۔ |
| // | ۱۱ | پہلے ان علا للناظرین قریب کسنے کہا۔ | قراد بن اجدع نے | |
| // | ۱۲ | پہلے ان اخاك من واساك کسنے کہا۔ | جدیم بن نوفل الہمدانی نے | جو تیری غمخواری کرے وہی تیرا بھائی ہے۔ |
| // | ۱۳ | پہلے بعض الشر اهون من بعض کسنے کہا | طرفة العبد نے | بعض برائیاں دوسرے بعض برائیون سے آسان اور بہتر ہوتی ہین۔ |
| // | ۱۴ | پہلے الدال علی الخیر کفاعله۔ | الجنح بن سنت یربوعی نے | نیکی کی راہ بتانے والا مثل نیکی کرنے والے کے ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | پہلے تعست العجلۃ کرنے کہا یعنے جلدی کی برائی ہو۔ | عایشہ بنت سعد بن ابی وقاص کے غلام فیدنے | جسکو آگ لانے کے لیے بھیجا گیا تھا اور وہ کسی دوسرے شہر کو جاکر پھر بعد ایک سال کے واپس آیا اوس وقت آگ لے کر جلد دوڑتے ہوئی آنے لگا۔ ٹھوکر سے آگ گر گئی تو یہ کہا۔ |
| ۱۶ | پہلے لا ناقتی فیہا ولا جملی کسنے کہا | حرث بن عبادہ نے۔ | وہان میرا نہ اونٹ ہے نہ اونٹنی۔ یعنے جہان کچھہ کام نہ ہو ٹھہرنا نامناسب ہے |
| ۱۷ | پہلے التثبت نصف العفو کسنے کہا | قتیبہ بن مسلم نے | یعنے سزا کی دیری نصف معافی ہے۔ ایک شخص کو سزا دہی کے لئے طلب کیا گیا تھا اوسکی زبان سے یہ فقرہ نکلا اور ضرب المثل ہوگیا۔ |
| ۱۸ | پہلے رُبّ رمیۃ من غیر رام کسنے کہا | حکم بن عبد یغوث نے | |

اوزان جمع
شیوہ ایجاب
اوراق سیمی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ادائی سبب... | ۱۹ | پہلے دب سباع لقاعد ودب اکل غیر حامد | نابغہ نے | بعض کہتے ہین کہ پہلے معاویہ بن ابی سفیان کی زبان سے یہ جملہ نکلا تھا۔ |
| // | ۲۰ | پہلے دب اخ لک لم تلدہ اُمّک کسنے کہا | لقمان بن عاد نے | یعنے کوئی شخص ایسا بھی ہوتا ہے کہ وہ تیرے والدہ کا بیٹا نہین مگر تیرا بھائی ہے۔ یہ مثل مخلص دوست پر کہی جاتی ہے۔ |
| // | ۲۱ | پہلے دب اکلۃ تمنع اکلات کسنے کہا | عامر بن الظرب نے | بعض ایک نوالہ ایسا ہوتا ہے کہ کئی نوالون سے مانع آتا ہے |
| // | ۲۲ | پہلے من طلب شیئا وجدّ وجد کسنے کہا۔ | " | جب کسی چیز کو زیادہ کوشش سے طلب کیا جاوے تو وہ ضرور حاصل ہوتی ہے۔ |
| // | ۲۳ | پہلے دب زارع لنفسه وحاصد سواء کسنے کہا | " | یعنے کبھی کسی کام کو اپنی ذاتی غرض سے کرتے ہین لیکن نتیجہ دوسرے کو ملتا ہے |
| // | ۲۴ | پہلے دب ملوم | اکثم بن صیفی نے | یعنے ایسا بھی ہوتا ہے کہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | لاذنب لہٗ کسے کہا | | کسی شخص پر تعریض کیجاتی ہے حال آن کہ در اصل وہ بے گناہ ہے۔ |
| ۲۵ | پہلے فروج موعود خیر من قعود کسنے کہا۔ | بنت ذی الاصبع نے | |
| ۲۶ | پہلے زرغبا تزدد حبّا کسنے کہا۔ | معاذبن اخرم نے | ناغہ سے ملاقات کرنا کہ محبت زیادہ ہو۔ |
| ۲۷ | پہلے سمن کلبک یاکلک کسنے کہا | حازم بن المنذر الھمدانی نے | اپنی کتے کو فربہ کرنا کہ وہ تجکو کہاوے۔ یعنے بدمزاج کے ساتہ کیتنی ہی نیکی کرین وہ برائی سے پیش آوے گا۔ |
| ۲۸ | پہلے اسع بجدک لابکدک کسنے کہا | حاتم ہمدانی نے | |
| ۲۹ | پہلے عند الصباح یحمد القوم السریٰ کسنے کہا | خالدؓ بن ولیدؓ نے۔ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | پہلے عاد جبر من ثمیر عادک کسنے کہا | معن بن عطیہ نے | |
| ۳۱ | پہلے استرعی الذئب العنم فقد ظلم کسنے کہا | اکثم بن صیفی نے | جو شخص بھیڑیئے کی رعایت کرے وہ بھی ظالم ہے۔ |
| ۳۲ | پہلے کل شاۃ برجلها معلقۃ کسنے کہا | وکیع ابن مسلمہ نے | |
| ۳۳ | پہلے اللیل اخفی للویل کسنے کہا | ساریہ بن عویمر نے | شب برائی کو مستور رکھتی ہے |
| ۳۴ | پہلے لیس للا مور بصاحب من لم ینظر فی العواقب کسنے کہا | ضمرہ بن ضمرہ نے | جو شخص نتیجۂ کار کو نہ سوچے وہ کسی کام کے لائق نہیں ہے۔ |
| ۳۵ | پہلے المرء باصغریہ ای بالقلب واللسان کسنے کہا | سعد بن ضمرہ نے | آدمی کا مدار کار دو چھوٹے چھوٹے عضو پر ہے قلب اور لسان۔ |
| ۳۶ | پہلے تسمع بالمعیدی خیر من ان تراہ کسنے کہا | نعمان بن منذر نے | یعنی فلان کا قصہ سننا بہتر تھا کہ دیکھنے سے عیب ظاہر ہوے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷ | پہلے انفک منک وان کان اجدع کرنے کہا۔ | قعنذ المازنی نے | اپنی ناک اگرچہ کٹی ہوئی ہو لیکن اپنی ہی ہے۔ |
| ۳۸ | پہلے انصر اخاک ظالماً او مظلوماً | جندب بن المصیر بن عمر بن تمیم نے | مدد کرو اپنے بھائی کی خواہ وہ ظالم ہو یا مظلوم۔ عرب میں تو یہ مثل ہر دو حالت میں تائید کرنے کے معنی میں مشہور ہوگئی تھی مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تبدیل فرما دیا یعنی حالت ظالمیت میں تائید کرنے کے یہ معنی ہیں کہ اوسکو ظلم کرنے سے باز رکھو۔ اور حالت مظلومیت میں تو کمک ہی کے معنے ہیں |
| ۳۹ | پہلے لا عطر بعد عروس نے کہا | اسماء بنت عبد اللہ نے | شادی ہوجانے کے بعد عطر بیکار ہے یعنے بیوقت کام برا ہے |
| ۴۰ | پہلے لا تعلم الیتیم | زہیر الکلبی نے | یتیم کو رونا مت سکھلاؤ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | الکاء کرنے کہا | | |
| ۴۱ | پہلے ھلم جواکنی کہا | عایذالیشکری نے | یکے بعد دیگرے مسلسل |
| ۴۲ | پہلے حسبی اللہ ونعم الوکیل کسنے کہا۔ | ابراہیم ع نے۔ | یہ کلمہ آپ کی زبان سے اوس وقت نکلا تھا جب کہ آپ آگ مین ڈالے گئے تھے مگر مصیبت کے وقت بطور مثل کے عرب مین اس کا رواج ہوگیا۔ |
| ۴۳ | پہلے الان حمی الوطیس کسنے کہا۔ | آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے | آپ نے شدت جنگ کے وقت فرمایا تھا پھر ہر شدت میں مثل ہوگئی۔ |
| ۴۴ | پہلے لاینتطح فیھا عنزان کسنے کہا | ایضاً | یعنے اوسکے مقابلہ مین دو بکرون کو بھی تکلیف دینا مناسب نہین ہے۔ |
| ۴۵ | پہلے رب عجلۃ تھب ریثا کسنے کہا | مالک بن سنان نے | یعنے بعض جلدی بھی ترقی مراتب کا باعث ہوتی ہے |
| ۴۶ | پہلے بمثل جاریۃ فلتزن الزانیۃ کسنے کہا | ام الفتاۃ نے | یہ ضرب المثل قصہ طلب ہے مقصود یہ ہے کہ کوئی کام |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | بڑا بھی ہو تو اوسکو درست پیرایہ مین اور سلیقہ سے ادا کرنا چاہئے |
| ۴۷ | پہلے ما کل بیضاً سحضۃ ولا کل سوداء تمرۃ کسنے کہا۔ | قیس بن ثعلبہ نے | ہر سفیدی چربی نہین ہے اور ہر سیاہ چیز کھجور نہین ہے |
| ۴۸ | پہلے ماء لاکصدیٰ ومرعی لاکسعدان کسنے کہا۔ | نعیظ بن زرارہ لاعوت | پانی بہت ہے لیکن نہ مثل صدی کے (جو ایک باؤلی کا نام ہے) اور گھاس بہت ہوتی ہے لیکن نہ مانند سعدان کے۔ |
| ۴۹ | پہلے حیاک اللہ وبیاک کسنے کہا۔ | جبرئیلؑ نے | آدم علیہ السلام کا جب ایک لڑکا قتل ہوا تو آپ سو برس تک غم سے نہ ہنسے اوسوقت جبرئیلؑ نے یہ کلمہ دعائیہ کہا تھا پھر عرب مین کمال تحیت کے موقع پر مثل ہوگیا۔ |

## فصل (۳۰) متعلقہ مکانات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | پہلے خدا نے کیا پیدا کیا | پانی | خداوند عالم نے پہلے پانی پیدا کیا |

اور بیل سچے

حتی صد وا وابل

مقصد ۔۔

ابن الااثیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | اور اوس کے دہوین سے آسمان بنایا تو پہلا مکان آسمان ہے۔ |
| ۲ | فصول اربع مین پہلے کونسی فصل پیدا ہوئی | بہشتا | اوس کے بعد ربیع۔ صیف حریف۔ بترتیب پیدا کئی گئے لیکن شمار مین ربیع اول گنی جاتی ہے۔ |
| ۳ | زمین پر پہلا مکان کونسا ہے۔ | کعبۂ شریفہ | ان اول بیت وضع للناس للذی ببکة الآیہ |
| ۴ | پہلی دیوار جو بعد طوفان نوحؑ کے بنی | دیوار فصیل حران و دمشق | اس کے بعد بابل کا احاطہ بنا |
| ۵ | پہلے کون شہر بسا | شہر بابل اور سوس۔ | مہلائیل نے آباد کیا یہ آدم علیہ السلام کے بعد وصے خامس ہیں۔ |
| ۶ | بادشاہون مین پہلے کسنے آبادی شہر کی بنیاد ڈالی۔ | کیومرث نے | پہلے سیاست مدن اسی نے ترتیب دی اور ترتیب فوج کی بہی۔ |

نوح بغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | پہلے مکانات اور محل باغ کسنے بنائے | ہوشنگ نے | استخراج معادن اور دباغت چرم اور اونکا استعمال اولاً اوسی کے طرف منسوب ہے۔ |
| ۸ | پہلے دنیا مین بہت شہر کسنے بنائے | ادریس نے | ایک سو چالیس شہر آپ نے بسائے نبی مصر مین پیدا ہوے تہے مگر تمام دنیا کی سیر کی اور ہر جگہ شہر آباد کئے۔ |
| ۹ | پہلے عمارت روے زمین پر کون ہی۔ | صرح ہے | نمرود اکبر نے بابل مین بنا کیا تہا یہ مثل ایک پہاڑ کے ہے اسکا طول پانچہزار گز ہے۔ جس اور پتہر اور اینٹ وچونہ سے بنایا گیا ہے تاکہ اوس کی قوم طوفان سے محفوظ رہے۔ مگر خدا نے صرف ایک آواز آسمانی سے اوسکو تباہ کردیا |
| ۱۰ | پہلے پہاڑ کو کس نے نقب لگایا | قوم ثمود نے | اہل ثمود نے ایک ہزار سات سو شہر آباد کئے۔ یہ سب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | پتھر سے بنے ہوئے تھے |
| ۱۱ | خلفائے عباسیہ مین پہلے کسنے شہر بسایا | ابو جعفر المنصور الثانی نے | اس نے چار شہر بسائے تھے منصو . . . ہ میں بغداد عراق مین۔ مصیصہ بہ شام مین۔ رصافہ ارض الجزیرہ مین۔ |
| ۱۲ | جبل فتح پر بادشاہان فارس سے پہلے کسنے قلعے بنائے | کسریٰ نوشیروان نے | |
| ۱۳ | پہلے پن چکی اور دولاب کسنے بنائے | حکیم اقلیمون نے | موسی علیہ السلام کے زمانہ مین یہہ بھی تہا۔ |
| ۱۴ | پہلے پتہر و چشمے کسنے جاری کئے | ملک دریانی | |
| ۱۵ | پہلے پتہر کسنے اپنے ہاتھ سے کھودے | دانیال ع نے | خدا کے حکم سے ۔ دانیال دو ہین۔ اکبر و اصغر۔ دانیال اکبر کا زمانہ نوح ع کے بعد ہے انہین نے نہر کھودے ہین اور دانیال اصغر بعد ارمیا علیہ السلام کے ہین۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | پہلے بیت المقدس کسنے بنایا۔ | ملائکہ سنے | اور اونمین پہلے اسرافیل نے |
| ۱۷ | ملائکہ کے بعد کسنے بنایا۔ | سام بن نوح ع نے | اور بعض کہتے ہین کہ پیغمبر داود علیہ السلام سنے۔ |
| ۱۸ | پادشاہون مین پہلی قدس کی تعمیر کسنے کی | فریدون نے | یہ ہود علیہ السلام پر ایمان لایا ہوا تھا۔ |
| ۱۹ | طوفان کے بعد مصر مین پہلے کونسا شہر بنا | منف | اس مین پہلے بیصر بن سام بن نوح ع نے سکونت اختیار کی |
| ۲۰ | پہلے کون قریہ بعد طوفان کے آباد ہوا | ثمانین۔ | نوح ع نے کشتی سے اُتر کر بسایا تھا۔ دوبارہ آدم ع کی اولاد کو ترقی اِسی قریہ مین ہوئی کیونکہ طوفان مین سب ہلاک ہوگئے تھے۔ اور ثمانین اس لئے نام ہوا کہ کشتی کے بچے ہوئے ۸۰ ہی آدمی تھے۔ |
| ۲۱ | صحابہ کرام کے وقت | بصرہ | جسکو مدینہ عمریہ بھی کہتے ہین |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | کونسا شہر پہلے آباد ہوا | | کیونکہ یہ شہر عمر رضی اللہ عنہ کے وقت اور اونکے حکم سے بنا تھا۔ | |
| ۲۲ | بصرہ کے بعد کون شہر بسا۔ | کوفہ | علی رضی اللہ عنہ نے بسایا تھا | تاریخ الخلفا |
| ۲۳ | وزرا میں پہلے کسنے شہر بسایا۔ | حجاج۔ وزیر عبد الملک مروانی نے | کوفہ اور بصرہ کے درمیان واسط اسیکا بنایا ہوا ہے | // |
| ۲۴ | پہلا پہاڑ جو زمین پر پیدا کیا گیا | جبل ابو قبیس ہے | | // |
| ۲۵ | دریائے نیل کے لئے پہلے مقیاس کسنے بنایا | سلیمان علیہ السلام نے | یوسف علیہ السلام کے بعد آپ نے بنایا ہے۔ بعض کہتے ہیں حصلیم ایک بادشاہ مصر تھے۔ اور بعض نوح ؑ کو بتلاتے ہیں | // |
| ۲۶ | پہلے راستوں پر منار کسنے بنائے۔ | ابرھہ بن حرث نے | اسی وجہ سے اسکا نام ذوالمنار رکھا گیا۔ | [illegible] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | پکی اینٹ پہلے کسنے بنائی۔ | ہامان نے | یہ ملوک جمبر سے تھا۔ |
| ۲۸ | لکڑی کی چھت بندی کسکی ایجاد ہے | امیم کی | یہ بہت بڑا بادشاہ تھا۔ |
| ۲۹ | مکہ کے بعد پہلے کون شہر بسا | مصر | |
| ۳۰ | اسکندریہ کسنے بسایا۔ | ذوالقرنین نے | کہتے ہین کہ اسکندریہ تین سو برس مین بنا ہے۔ اِس کی گچ کی سفیدی کی وجہ سے ستر برس تک کوئی اِسکے اندر بغیر سیاہ نقاب کے نہین جا سکتا تھا۔ |
| ۳۱ | پہلے قسطنطنیہ کسنے بسایا۔ | قسطنطین نے | |
| ۳۲ | پہلے خندق اطراف قلعہ کے کسنے بنائی | ہوشنگ شاہ نے | پھر افریدون و اسکندر وغیرہ نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | اسلام مین پہلے خندق کسنے بنائے۔ | آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے | جنگ احزاب مین۔ |
| ۳۴ | پہلے اینٹ سے مدینہ مین مکان کسنے بنایا | عثمان رضی اللہ عنہ نے | کوفہ مین عمرو بن حریث نے بصرہ مین یونس بن عبید الثقفی نے۔ |
| ۳۵ | پہلے کسنے مدرسہ بنایا | نظام الملک نے | اِس مین طلبہ کو کہانا بہی ملتا تہا |
| ۳۶ | پہلے مصر مین صوفیہ کے لئے خانقاہ کسنے بنائی۔ | سلطان صلاح الدین بن یوسف نے | اِس خانقاہ مین فقرا واردو صادر کیلئے خورد نوش کا سامان بہی کہا جاتا تہا۔ |
| ۳۷ | اسلام مین پہلے خانقاہ کونسی بنی۔ | ذاویہ برملہ | یہ خانقاہ بیت المقدس کے قریب واقع ہے۔ ایک امیر نصارٰی نے بنائے تہے اِس کی وجہ یہ ہوئی کہ اسنے صوفیہ کی ایک جماعت کو دیکہا کہ آپسمین بہت ہی محبت والفت رکہتے ہین اِسنے اِس الفت کی وجہ دریافت کی تو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | تو انہون نے جواب دیا کہ ہماری محبت صرف خالصاً للہ ہے تو اوسنے اون لوگون کے آرام کے لئے یہ مکان بنا دیا حدیث شریف مین جو وارد ہے کہ اِنَّ اللّٰہَ لَیُؤَیِّدُ ہٰذَا الدِّیْنَ بِالرَّجُلِ الْفَاجِرِ وہ اسی کی طرف اشارہ ہے |

## فصل (۳۱) متعلق شکار وغیرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | بادشاہون مین پہلے شکار کسنے کیا | ہوشنج یعنے ہوشنگ نے | اِسی نے کتون اور پرندونکو شکار کرنا سکھلایا تھا۔ اہل فارس اسکو داد کہتے ہین۔ یہ ادریس علیہ السلام کا شاگرد ہے |
| ۲ | پہلے جالے سے شکار کسنے کھیلا۔ | طہمورث نے | یہ بنی آدم مین تیسرا بادشاہ تھا طیور وشاہین کے شکار کھیلنے اسے جالا بنایا تھا۔ |
| ۳ | پہلے چیتے سے کسنے | کلیب بن وائل نے | ابومسلم خراسانی نے تحفہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | شکار کیا | | بھیجا تھا۔ | |
| ۴ | پہلے شاہین سے کسنے شکار کھیلا۔ | قسطنطین نے | | حیوۃ الحیوان |
| ۵ | پہلے شکرہ سے کسنے شکار کھیلا | حارثہ بن معاویہ بن ثور نے | یہ قریشی تھے | " |
| ۶ | " یویو " | بہرام گور نے | | " |
| ۷ | " عقاب " | قیصر روم نے | یہ کسریٰ کا ہمعصر ہے | " |
| ۸ | " کتے " | ہوشنگ شاہ نے | | " |
| ۹ | پہلے کتا نگہبانی کے لئے کسنے مقرر کیا۔ | نوح علیہ السلام نے | کشتی بنانے کے وقت اکثر ایسا ہوتا تھا کہ دن بھر جو کام آپ کرتے تھے تو معاندین شب کو آکر توڑ دیا کرتے تھے اوسوقت آپ نے تنگ ہوکر جناب باری میں عرض کیئے تو حکم ہوا کہ کتے کو محافظت کے لئے مقرر کرو کہ وہ شب کو جاگتا ہے۔ | " |
| ۱ | پہلے سفر میں کتے کو ساتھ کسنے رکھا | مالک بن دینار نے | | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | پرندون مین عاشورہ کے دن کسنے روزہ رکھا | صرد یعنے لٹورے نے | یہ مضمون حدیث شریف مین بھی آیا ہے۔ | حیوۃ الحیوان |
| ۱۲ | نوح علیہ السلام نے پہلے کشتی مین کسکو چڑہایا۔ | ذرہ یعنے چیونٹی کو | اور آخر مین گدہا۔ | قصص الانبیاء |
| ۱۳ | اول معجزہ سلیمان علیہ السلام کیا ہے | تسخیر طیور | داؤد علیہ السلام کے جنازے پر پرند اپنے بازوؤن سے سایہ کئے ہوئے تھے۔ | حیوۃ الحیوان |
| ۱۴ | وہ کون پرند ہے کہ جسکی بعض عرب نے پہلے پرستش کی | نسر یعنی گرگس | اِسکی عمر وغیرہ کے متعلق اگر تفصیلی حالات دیکھنا ہو تو مزہر اللغۃ ملاحظہ ہو۔ | = |

## فصل (۳۲) راگ وغیرہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | واضع علم موسیقی واصول الحان کون ہے | فیثاغورث حکیم | دورات فلکیہ اور اُنکے صوت کا ادراک کرکے اصول الحان قائم کئے۔ | [illegible] |
| ۲ | پہلے ساز عود کسنے نکالا۔ | لامک بن قائن بن آدم ع نے | بعض کہتے ہین کہ حکیم بطلیموس کی ایجاد ہے۔ | [illegible] |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مستطرف | ۳ | عرب مین پہلے کسنے گایا۔ | کبیران نعمانی نے | اِن دونونکا نام جرادہ تہا |
| روضۃ | ۴ | اسلام مین پہلے کسنے گایا۔ | طویس نے | یعنے غنا رقیق اسکا نام طاؤس او کنیت ابو عبدالرحیم جس شعر کو گایا تہا وہ یہ تہا۔ قد براني الشوق حتى كدت من وجدي اذوب |
| // | ۵ | دنیا مین پہلے کسنے گایا | ابلیس نے | |
| // | ۶ | بادشاہون مین قوال وغیرہ کو پہلے کسنے مقرر کیا | نمرود نے | |
| // | ۷ | پہلے مجلس شراب مین ندیم وغنا کو رواج کسنے دیا | یزید مروانی نے | |
| // | ۸ | اسلام مین خاصکر قبیلۂ انصار سے طنبور پر | احمد بن امامہ | یہ کوفی تہا۔ |
| // | ۹ | پہلے کسنے گایا۔ | | |
| // | ۱ | پہلے مخنثون کو گانا کسنے سکہایا۔ | طویس نے | بعض کہتے ہین کہ یونس کاتب نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | پہلے ساز قانون کسنے بنایا | ابو نصر فارابی نے | استاد ابن سینا |
| ۱۲ | پہلے ارغنون کسنے نکالا | حکیم سورطس نے | کہتے ہین کہ سات فرسنگ تک اسکی آواز سنائی دیتی تھی۔ |
| ۱۳ | پہلے مکہ مین عربی راگ کے ساتھ عود کسنے بجایا | ابن شریح نے | مسجد حرام کی تعمیر کے لیے جو عجمی بلائے گئے اون سے ابن شریح نے یہ فن سیکھا تھا |
| ۱۴ | پہلے دف کسنے بجایا | کلثوم نے | موسی علیہ السلام کی ہمشیر تہین یہ اوسوقت کا واقعہ ہے جبکہ دریا سے آپ پار اتر گئے تھے |
| ۱۵ | مدینہ منورہ مین جب اسلام شایع ہوا تو پہلی دف کسنے بجایا۔ | کنیزان بنی نجار نے | جسوقت بنی نجار کے لوگ آپکے استقبال کے لیے آئے تھے اونکی کنیزون نے دف پر گایا تھا نحن جوار من بنی النجار یا حبذا محمدا من جار |
| ۱۶ | مدینہ منورہ مین جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہوئے | یہ شعر ہین | طلع البدر علینا من ثنیات الوداع وجب الشکر علینا ما دعا للہ داع |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | عورتون اور اطفال کی زبان سے پہلے کونسا شعر نکلا یعنے وہ کونسا شعر گاتے تھے۔ | | |
| ۱۷ | پہلے مغنیون کے مراتب و طبقات کسنے معین کئے | ہارون الرشید نے | |
| ۱۸ | پہلے کسنے قدیم راگ کو بدلا | ابراہیم بن مہدی نے | قدیم طرز کو ترک کرکے ایک ایسی دلکش اور مؤثر لہجہ کو رواج دیا کہ جس سے دلونپر اثر ہوتا تھا |
| ۱۹ | عرب حجاز مین سے پہلے کسنے گایا۔ | خزیمہ بن سعد نے | ان کی خوش آوازی کے لحاظ سے اسکا نام مصطلق کہا گیا تھا |
| ۲۰ | موجد حدی کون ہے | قبیلہ مضر کا ایک لڑکا ہے | مضر تجارت کے لیے نکلا تھا اثناء سفر مین اسکے اونٹ متفرق ہوگئے تھے تو اسنے خفا ہوکر غلام کے ہاتھ پر مارا تو وہ جنگل مین وا یداہ وا یداہ پکارتا ہوا نکلا اوس کی آواز سنتے ہی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | اونٹ اوسکے پاس آگئے تو اوس وقت مضر نے کہا کہ ایسے ہی الفاظ ایجاد کئے جائیں تو مناسب ہوگا پس اس لئے الفاظ حدی مرتب کیے گئے تا کہ اونٹ اوس کے سنتے ہی ایک جگہ جمع ہو جائیں۔ |
| ۲۱ | اسلام مین حدی کہنے مین کون پہلے مشہور ہوا۔ | انجشہ | حضرت کے زمانہ مین اس کے حدی پر اونٹ مرتے تھے۔ |

## فصل ۳۳ متعلقہ حرف وصنعت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | اکثر حرفون کے موجد کون ہین | آدم علیہ السلام | لقولہٖ تعالیٰ وَعَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا |
| ۲ | مال غنیمت پہلے کس پر حلال ہوا | آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر | مال غنیمت جہاد سوائے آنحضرت کے کسی پر حلال نہ تھا یہ آپ کے خصوصیات مین سے ہے۔ عَنْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | علیہ وسلم لکل احد حرفۃ و حرفتی اثنتان الفقر والجہاد فرمایا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ہر ایک کا ایک پیشہ خاص ہے میرے لئے دو پیشہ ہیں فقر و جہاد ۔ |
| ۳ | پہلے درخت گندم کسنے بویا | آدم علیہ السلام نے | بہ تعلیم میکائیل علیہ السلام |
| ۴ | پہلے نقش درہم و دینار کسنے کیا ۔ | " | حدیث مین وارد ہے الدراہم والدنانیر خواتم اللہ فی ارضہ من جاء بخاتم مولاہ قضیت حاجتہ اس حدیث کو دیلمی نے ابی ہریرہ رض سے نقل کیا ہے ۔ |
| ۵ | پہلے تحریرات مختلف زبانون مین کسنے کی | " | |
| ۶ | پہلے سوئی سے خیاطت کس نے کی ۔ | ادریس علیہ السلام نے | اور آدم علیہ السلام کے بعد اکثر حرفے بھی آپ ہی نے ایجاد کئے ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | پہلے کشتی کسنے بنائی | نوح علیہ السلام نے | | از تاریخ حبیب |
| ۸ | پہلے مناسک حج کے طور پر کسنے سر مونڈایا | ابراہیم علیہ السلام نے | اور ختنہ کی ابتدا بہی آپ ہی کے وقت سے ہوئی ہے۔ | = |
| ۹ | پہلے صابون کسنے بنایا | سلیمان علیہ السلام نے | | مستطرف |
| ۱۰ | " کاغذ " | یوسف علیہ السلام نے | | = |
| ۱۱ | " تجارت کسنے کی | صالح علیہ السلام نے | بعض کہتے ہین کہ ایوب ۲ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بہی قبل از ازدواج کے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مال لیکر بسبیل تجارت شام کی طرف گئے تہے اور اوسکو نہایت امانت وحفاظت سے فروخت کیا تو گویا ملت محمدی مین اوسکی اولیت آپ سے ہے اور اس آیہ کریمہ مین بہی اسیکی طرف اشارہ ہے لقد کان لکم فی رسول اللہ | = |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | اسوۂ حسنہ اور اسکے واسطے حدیث میں آیا ہے التاجر الصدوق الامین مع النبیین والصدیقین والشہداء۔ امت محمدیہ میں رئیس و امام تجارت کی عبدالرحمن بن عوف تھے اور بعض کہتے ہیں کہ وحیہ کلبی۔ |
| ۱۲ | پہلے چرواہا ہیں کسنے اختیار کیا | شع ۔۔ علیہ السلام سے | بعض کہتے ہیں کہ موسے علیہ السلام نے۔ بعض اسحاق و یعقوب علیہ السلام کو بتلاتے ہیں مگر چونکہ اس آیت سے ھے عصای اتوکأ علیہا واھش بہا علی غنمی ولی فیہا مآرب اخرے موسے علیہ السلام کا راعی ہونا منصوص ہے زیادہ |

